یعنی آزاد کرنے پر قسم کا بیان مسئلہ اگر زید نے قسم کھائی کہ جو مین اس مکان
مین میٹھون تو اُس دن جو میرا غلام ہو وہ آزاد ہے تو جو غلام اُس کا اُس
دن ہو جسدن وہ اُس مکان مین بیٹھے اس قسم کے بعد وہ آزاد ہو جاوے اور
اگر یہ نہ کہا کہ اُس دن جو میرا غلام ہو تو اس قسم سے پہلے کا جو غلام ہوگا وہ اُسکے
اُس مکان مین بیٹھنے سے آزاد ہو جائیگا مسئلہ ملوک کے لفظ کہنے سے حمل
نہین شامل ہوتا ہے پھر اگر زید نے کہا کہ جو میرا مملوک ہو وہ کل آزاد ہے اور اُسکا ایک
غلام تھا اور باندی کو ایک حمل تھا سو وہ باندی جنی اور کل ہوا تو وہ جو پہلے سے
قسم کے وقت اُسکا غلام تھا وہی آزاد ہوا مسئلہ اگر زید نے یون کہا کہ جو
میرا غلام ہے وہ پرسون آزاد ہے یا یون کہا کہ جسکا مین مالک ہون وہ پرسون
آزاد ہے اور ایک غلام تھا اُسکا اور ایک غلام اور مول لیا پھر پرسون کا دن
ہوا تو وہی غلام جو قسم کے وقت اُسکا تھا آزاد ہوگا اور جو بعد قسم کے خرید اتھا
وہ نہین مسئلہ اگر کہا کہ جس غلام کا مین مالک ہون وہ میرے مرنے کے
بعد آزاد ہے اور اس وقت مین اسکا ایک غلام تھا پھر اُسنے اور ایک غلام مول لیا
اور مرا تو وہ دونون غلام اُس کے تہائی مال سے آزاد ہو جائینگے باب العتق
علے جُعل یعنی مال کے بدلے غلام کے آزاد کرنے کا بیان مسئلہ اگر زید
نے اپنے غلام کو کچھ مال کے بدلے آزاد کیا اور غلام نے مال دینا قبول کیا تو
آزاد ہو گیا اور اگر یون کہا تھا کہ اگر تو اتنا مال ادا کر دے تو تو آزاد ہے تو وہ

باب عتق علی جعل بعوض غلام کی آزادی

غلام ماذون ہو گیا اور جب اتنا مال مالک کو لا دیوے تو آزاد ہو جاوے مسئلہ
اگر زید نے اپنے غلام سے کہا کہ تو میرے مرنے کے بعد آزاد ہے ہزار روپیہ کے
بدلے پھر زید کے مرنے کے بعد اگر غلام نے ہزار روپیے قبول کے تو آزاد ہے
مسئلہ اگر زید نے اپنے غلام سے کہا کہ تو آزاد ہے اگر تو میری برس
روز تک خدمت کردے اور غلام نے مانا تو وہ غلام آزاد ہے اور ایک برس
تک زید کی خدمت کردی پھر اگر خدمت سے پہلے ہی زید مر گیا تو وہ غلام اپنی
قیمت اُس کے وارثون کو دے مسئلہ اگر زید نے عمر سے کہا کہ تو اپنے پاس
کی باندی کو ہزار روپیے پر میرے ذمہ پر آزاد کردے اس شرط پر کہ میرے ساتھ
اُسکا نکاح کردے سو عمرو نے آزاد کردی اور اُس باندی نے نکاح سے اُسکے
ساتھ انکار کیا تو وہ مفت آزاد ہو گئی اور اگر یون کہا تھا کہ میری طرف سے آزاد کر
تو ہزار روپیہ کو اُسکی قیمت پر مہر مثل پر پھیلاوینگے اور جسقدر قیمت پر اُمین سے
آویگا اُسیقدر عمر زید کو دیدے باب التدبیر یعنی غلامون کو مدبر کرنے کا بیان
مسئلہ مطلق موت پر آزاد ہونے کو اُسکا نام اُسکو مدبر کہتے ہین مثلاً اپنے غلام سے
کہا کہ جب مین مر جاؤن تو تو آزاد ہے یا یون کہا کہ جس دن مین مرونگا تو تو آزاد ہے
یا کہا کہ تو آزاد ہے میرے مرنے کے بعد یا کہا کہ تجھکو مین نے مدبر کیا یا کہا کہ تو
مدبر ہے تو وہ غلام مدبر ہو گیا اُسکو بیچنا یا کسی کو وہ غلام ہبہ کرنا جائز نہین مسئلہ
مدبر سے مالک اپنا کام لے یا مزدوری کرا دے اور باندی ہو تو اختیار ہے

کہ اُس سے صحبت کرے یا کسی سے نکاح کر دے اور جب مالک مرے تو مدبر اُسکے تہائی مال سے آزاد ہو جاوے یعنی اگر وہ غلام سو روپیہ کا اور دو سو کا اور مال بھی مالک چھوڑ مرا تو وہ مفت آزاد ہے اور اگر اور کچھ مال سوائے اُس غلام کے نہیں ہے تو وہ غلام اپنی قیمت کے دو حصے وارثون کو کما دے اور اگر مالک مدیون تھا اسقدر کہ کل قیمت غلام کے دین مین جاوے تو وہ غلام اپنی کل قیمت کما دے **مسئلہ** اگر زید نے اپنے غلام سے کہا کہ اگر مین اسی بیماری مین مرجاؤن یا کہا کہ اس سفر مین مرجاؤن یا کہا کہ دس برس تک مرون تو تو حر ہے یا کہا کہ فلانے کے مرنے کے بعد تو آزاد ہے تو ایسے غلام کو میان چاہے تو بیچ ڈالے چاہے کسی کو ہبہ کر دے اور جب وہ شرط پائی جاوے تو وہ غلام آزاد ہے

## باب الاستیلاد

یعنی سہیلی کے مسئلے **مسئلہ** اگر باندی اپنے میان سے اولاد جنے وہ ام ولد ہوئی تو اُسکو بیچنا اور کسی کو اُسکا تملیک کرنا جائز نہین **مسئلہ** ام ولد سے میان صحبت کیا کرے اور کام لیا کرے اور چاہے تو مزدوری کرا دے کسی کے پاس نوکر رکھ دے چاہے اُسکو کسی سے بیاہ دے **مسئلہ** باندی کے اگر پہلوٹی اولاد پیدا ہو اور میان اُسکو اپنی اولاد نہ بتا دے تو وہ اولاد میان کی نہ ٹھہریگی اور اگر میان اپنی اولاد بتا دے تو وہ اولاد میان ہی کی ٹھہری پھر جب دوسری بار اُسکے اولاد ہو تو میان اگرچہ اپنی نہ بتا دے مگر میان ہی کی ٹھہریگی ہان اگر میان انکار کرے کہ یہ اولاد مجھ سے نہیں ہے تو البتہ میان کی

ٹھہرے گی مسئلہ میان کے مرنے پر ام ولد کل مال سے آزاد ہو جائیگی اور
اگر میان دیندار مرا تو وہ دین والون کے لیے نہ کمائے مسئلہ اگر نصرانی
کی ام ولد مسلمان ہو گئی تو وہ بالکل قیمت اُس نصرانی کو کما دے مسئلہ اگر
زید نے عمر کی باندی سے نکاح کیا سو اولاد ہوئی پھر زید نے اُس باندی کو
مول لیا تو وہ زید کی ام ولد ہوئی مسئلہ اگر زید اور عمرو دو شریکونکی ایک
باندی ہو کہ اُسکے اولاد پیدا ہوئی اور زید نے دعوی کیا کہ یہ اولاد مجھ سے ہی
تو وہ اولاد زید کی اور وہ باندی زید کی ام ولد ٹھہری اور زید باندی کی آدھی
قیمت اور آدھا عقر عمر کو دے اور اولاد کی قیمت نہ دے اور اگر زید
اور عمرو دونون نے وہ اولاد ساتھی اپنی بتائی تو وہ اولاد اُن دونون کی ٹھہری
اور باندی دونون کی ام ولد ہوئی اور ہر ایک پر آدھا عقر دینا آئے گا مگر
بسبب اس کے کہ ہر ایک کا دوسرے پر آتا ہو کوئی کسی کو نہ دے اور یہ بیٹا
ہر ایک سے میراث پاوے باپ کی اور ہر ایک اُس لڑکے کی میراث پاوے بیٹے
کی مسئلہ اگر مکاتبہ باندی کے اولاد ہوئی اور میان نے وہ اپنی بتائی اور
اُس مکاتبہ باندی نے میان کو سچا بتایا تو وہ اولاد میان کی ٹھہری اور میان
عقر اور اُس اولاد کی قیمت اُس باندی کو دے اور وہ باندی ام ولد ٹھہریگی
اور اگر اُس باندی نے میان کو جھوٹا بتایا تو وہ اولاد میان کی
نہ ٹھہرے گی کتاب الایمان یعنی مضبوط کرنا ایک جانب کا دو جانب

خبر سے قسم ہے یعنی جھوٹ اور سچ کا اُس کے نام سے جسکی قسم کھائی مسئلہ
پچھلی بات پر جھوٹی قسم قصداً کھانے کو غموس کہتے ہین سو ایسی قسم کھانے والا
گنہگار ہوتا ہے مگر اُسپر کفارہ نہین مثلاً یون جھوٹ کہا کہ قسم خدا کی کہ کل زید
یہان آیا تھا حالانکہ وہ نہ آیا تھا مسئلہ اگر پچھلی بات پر جھوٹی قسم کھائی
اس گمان پر کہ یہ سچ ہے تو یہ قسم لغو ہے ایسی قسم کھانے والا گنہگار نہین مثلاً
یون قسم کھائی کہ قسم خدا کی کل زید یہان آیا تھا اور اُس کو یہ گمان تھا کہ وہ
آیا تھا حالانکہ وہ نہ آیا تھا مسئلہ اگر آیندہ بات پر قسم کھائی تو یہ قسم منعقد ہے
مثلاً یون کہا کہ قسم خدا کی فلانا کام مین کرونگا یا قسم خدا کی مین فلانا کام نکرونگا
پھر اگر اس قسم کے برخلاف کیا تو کفارہ دینا آوے گا اگرچہ بھولے سے قسم
کھائی یا کسی کی زبردستی کرنے سے قسم کھائی یا برخلاف قسم کے کام کیا بھولے
سے یا کسی کی زبردستی سے مسئلہ اگر یون کہا کہ قسم اللہ کی یا رحمن کی یا رحیم کی
یا اللہ کی عزت کی یا اللہ کے جلال کی یا اللہ کی کبریائی کی یا کہا مین قسم
کھاتا ہون یا کہا مین حلف کرتا ہون یا کہا اشہد اگرچہ اشہد کے ساتھ باللہ کے
لفظ نکہے یا اللہ کی بقاء کی قسم یا اللہ کے عہد کی یا اُس کے میثاق کی یا کہا کہ اگر
ایسا کرون تو مجھپر نذر ہے یا اللہ کی نذر ہے یا کہا کہ ایسا کرے تو وہ شخص کافر ہے تو یہ قسم
ہوئی مسئلہ یا یون کہا کہ اللہ کے علم کی قسم یا اُسکے غضب یا اُسکی ناخوشی کی یا
کہا اُسکی رحمت کی یا نبی کی یا قرآن کی یا کعبہ کی یا حق اللہ کی یا کہا اگر مین یہ کام کرون

تو مجھپر اُسکا غضب ہو یا اُسکی ناخوشی ہو یا کہا کہ اگر مین یون کرون تو مین زانی ہون
یا چور ہون یا شراب پینے والا ہون یا سود خوار ہون تو یہ قسم نہ ہوگی مسئلہ قسم
کے لیے تین حرف مقرر ہین ب و ت جیسے کہا باللہ واللہ تاللہ اور کبھی ظاہر
مین یہ حرف عربی مین بھی نہین لاتے ہین مثلاً یون کہا اللہِ لَاَفعلنّ کذا تو اسکے
معنی یہی ہوے کہ قسم خدا کی مین ایسا کرونگا مسئلہ قسم کا کفارہ یہ ہے کہ ایک بردہ
آزاد کرے یا دس فقیرون کو کھانا کھلاوے جیسے ظہار مین یا دس فقیرون کو کپڑا
پہناوے ایسا جس سے اکثر بدن اُنکا ڈھک جاوے پھر اگر اُنمین کسی کام کا بھی
مقدور نہو تو تین روزے لگاتار رکھے مسئلہ قسم کے نہ ٹوٹنے سے پہلے کفارہ
نہ دے مسئلہ اگر کچھ گناہ کا کام کرنے پر قسم کھائی تو وہ کام نکرے اور قسم کا کفارہ دیوے
مسئلہ کافر پر قسم کا کفارہ نہین اگرچہ جب مسلمان ہوا تب اُس سے وہ قسم ٹوٹی مسئلہ
اگر اپنی مملوک چیز اپنے اوپر حرام کرلی تو وہ چیز حرام نہین ہوگئی مگر جب اُس چیز کو
اپنے اوپر مباح کیا چاہے تو کفارہ دے مسئلہ اگر یون کہا کہ جو حلال ہین
وہ سب مجھپر حرام ہین تو اس کہنے سے کھانے پینے کی چیزین قسم مین آوینگی مگر
فتوی اس بات پر ہے کہ کہنے والے کی جورو پر بے نیت طلاق بائن پڑے گی
مسئلہ اگر بے قید منت مانے تو اُسکا ادا کرنا واجب ہے اور اگر کسی شرط پر منت
اٹکائی تو جب شرط پائی جاوے تب اُسکا ادا کرنا واجب ہے مسئلہ اگر قسم
کھائی اور اُس سے ملا ہی ہوا انشاء اللہ تعالے کہا تو وہ قسم لاگان ہوگئی

باب الیمین فی الدخول والسکنی وغیرہ ذلک یعنی مکان کے اندر جانے اور رہنے وغیرہ کی بابت قسمون کا بیان مسئلہ اگر قسم کھائی کہ مین کسی کوٹھری مین نہ بیٹھونگا پھر وہ کعبہ کے اندر یا گرجا کے اندر یا کنیسہ کے اندر یا دہلیز یا صفہ کے اندر یا چھجہ کے نیچے گیا تو اُسنے قسم نہ توڑی مسئلہ اگر قسم کھائی کہ مین کسی حویلی مین نہ بیٹھونگا اور ویران حویلی مین گیا تو حانث نہوگا اور اگر یون قسم کھائی تھی کہ مین اس گھر مین نہ بیٹھونگا اور جب وہ گھر ویران ہوگیا تب اُسمین گیا تو حانث ہوگا پھر وہ ویرانہ مکان بنگیا اور اُسمین یہ گیا تو بھی حانث ہوگا اور اگر اُس گھر کو باغ یا مسجد یا حمام بنا ڈالا یا ایسا گھر بنایا کہ وہ اُس گھر کی طرح نہین ہے پھر اُسمین یہ گیا تو حانث نہ ہوگا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ اس حویلی مین مین نہ بیٹھونگا پھر اُسکی چھت پر ٹھہرا تو حانث ہوگا اور اگر اُس حویلی کے دروازے کے طاق مین ٹھہرا تو حانث نہ ہوگا مسئلہ اگر زید کپڑا پہنے ہوے ہے اور اُسنے قسم کھائی کہ یہ کپڑا مین نہ پہنونگا اور اُسی وقت وہ کپڑا اُتارا تو حانث نہ ہوگا اور توقف کیا تو حانث ہوگا اسیطرح اگر جانور پر سوار ہے اور قسم کھائی کہ مین اسپر سوار نہ ہونگا پھر اُسی وقت اُتر پڑا تو حانث نہین اور توقف کیا تو حانث ہے اور مکان مین موجود ہے اور قسم کھائی کہ مین اس مکان مین نہ رہونگا پھر اُسی وقت اُسمین سے نکلا تو حانث نہین اور توقف کیا تو حانث ہو مسئلہ اگر ایک مکان مین زید موجود ہے اور اُسنے قسم کھائی کہ مین

مکان مین رہنے اور رہنے کی قسمین

اس گھر مین نہ آونگا پھر اُسمین اگرچہ توقف کیا تو حانث نہین ہان اگر اُس مکان سے باہر گیا اور پھر اُسمین بیٹھا تو حانث ہو مسئلہ اگر حویلی یا کوٹھری یا محلے کی بابت قسم کھائی کہ مین اُسمین نہ رہونگا پھر یہ وہان سے نکل گیا مگر اُس کا اسباب اور گھر کے لوگ اُسی مین رہے تو یہ حانث ہو اور اگر یہ قسم کھائی کہ مین اس شہر مین نہ رہونگا اور نکل آیا مگر اسباب اور گھر کے لوگ وہین رہے تو حانث نہین مسئلہ اگر زید نے قسم کھائی کہ مین یہان سے نہ نکلونگا اور اُس کے کہنے سے اوروں نے اُسکو وہین سے اُسکا اسباب لاد کر نکالا تو وہ حانث نہین اگرچہ دل مین راضی تھا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ جنازے کے سوا اور کام کو باہر نہ نکلونگا پھر جنازے کو نکلا اور اور کام بھی کیا تو حانث نہین مسئلہ اگر قسم کھائی کہ مکے کی طرف سفر نکرونگا یا نجاونگا پھر مکے کے ارادے پر گھر سے نکلا اور پھر لوٹ آیا تو حانث ہو اور اگر یون کہا تھا کہ مکے کو نجاونگا اور گھر سے مکے کے جانے کے ارادے پر نکلا اور پھر لوٹ آیا تو حانث نہین مسئلہ اگر قسم کھائی کہ فلانی جگہ مین جاونگا پھر مر گیا اور وہان نہ گیا تو مرتے وقت حانث ہوا مسئلہ اگر قسم کھا کر کہا کہ اگر استطاعت ہوگی تو کل مین فلانی جگہ جاونگا تو استطاعت سے مراد صحت لیجاوے گی اور اگر وہ کہے کہ استطاعت میری مراد قدرت تھی تو وہ اللہ تعالی کے نزدیک سچا ہو مگر دنیا مین قاضی نہ مانے گا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ اگر اُسکا اسباب باہر نہ نکلے گا مگر میری اجازت سے تو ہر دفعہ باہر

نہ نکلنے کے لیے اجازت چاہیے اور اگر یون کہا تھا کہ باہر نکلے گا جب تک مین اجازت نہ دون یا کہا کہ تا کہ مین اجازت دون تو ایک ہی بار کے نکلنے کو اجازت چاہیے مسئلہ اگر خاوند نے اپنی جورو سے جو اُسوقت نکلا چاہتی تھی کہا کہ اگر تو نکلی تو تجھپر طلاق ہے پھر اگر وہ ویسی ہی نکل چلی گئی تو اُسپر طلاق ہو گئی اور اگر تھوڑی دیر ٹھہر کر نکلی تو طلاق نہ ہوئی اسیطرح اگر کوئی زید کے غلام کو مارا چاہتا تھا سو زید نے کہا کہ اگر مارا تو یہ غلام آزاد ہے پھر اُسنے ایک ساعت ٹھہر کر مارا تو آزاد نہوا مسئلہ اگر زید نے عمرو سے کہا کہ بیٹھ اور میرے پاس صبح کا کھانا کھا عمرو نے کہا کہ اگر صبح کا کھانا مین کھاؤن تو میرا غلام آزاد ہے پھر عمر اپنے گھر گیا اور صبح کا کھانا وہان کھایا تو حانث نہین مسئلہ اگر قسم کھائی کہ مین زید کے جانور پہ سوار نہ ہونگا پھر زید کے ماذون غلام کے جانور پر سوار ہوا اور غلام پر دین ہے کہ اُسکی قیمت ادا کرنے کو مستغرق ہے تو یہ حانث نہ ہوگا اور اگر اُسپر دین مستغرق نہین ہے اور اُسنے زید ہی کے جانور خاص کی نیت کی تھی تو یہ حانث نہین اور اگر نیت خاص جانور کی نہین کی تھی تو حانث ہوگا

## باب الیمین فی الاکل والشرب واللبس والکلام

یعنی کھانے اور پینے اور کپڑا پہننے اور باتین کرنے وغیرہ کی بابت قسمونکا بیان مسئلہ اگر زید نے قسم کھائی کہ مین چھوہارے اس درخت سے نہ کھاؤنگا تو اُسی درخت کا چھوہارا کھانے سے حانث ہوگا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ کچا خرما نہ کھاؤنگا پھر پکا ہوا کھایا یا قسم کھائی کہ تر خرما نہ کھاؤن گا پھر سوکھا ہوا کھایا یا قسم کھائی کہ اِس کا

دودھ نہ کھاؤنگا پھر اُسکا دہی کھایا تو حانث نہ ہوگا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ مین اس لڑکے
سے نہ بولونگا پھر وہ جوان ہوا تو اُس سے بولا یا قسم کھائی کہ اس جوان سے نہ بولونگا پھر
وہ بڈھا ہوا تو اُس سے بولا یا قسم کھائی کہ اس حلوان کو نہ کھاؤنگا پھر جب وہ بکرا بڑا ہوا
تب کھایا تو حانث نہوگا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ رطب و یا بسر نہ کھاؤنگا یا کہا کہ رطب
نہ کھاؤنگا اور نہ بسر تو مذنب کھانے سے حانث ہوگا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ مین رطب نہ
مول لونگا پھر بسر کا خوشہ مول لیا جسمین رطب بھی تھے تو حانث نہ ہوگا مسئلہ اگر قسم
کھائی کہ گوشت نہ کھاؤنگا اور مچھلی کھائی تو حانث نہوگا اور سور کا یا آدمی کا گوشت
کھایا یا کسی کی کلیجی یا اوجھڑی کھائی تو حانث ہوگا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ چربی نہ کھاؤنگا
اور جانور کی پیٹھ پر کی چربی کھائی تو حانث نہوگا مسئلہ اگر گوشت یا چربی کے نکھانیکی
قسم کھائی تو چوتڑ پر کی چکتی کھانے سے حانث نہوگا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ مین یہ گیہون
نکھاؤنگا پھر اُسکی روٹی کھائی تو حانث نہوگا اور قسم کھائی کہ مین آٹا نہ کھاؤنگا اور اُسکی
روٹی کھائی تو حانث ہوگا اور اگر وہی آٹا پھانکا تو حانث نہوگا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ روٹی نکھاؤنگا
تو جسپر روٹی کھانیکی اُس شہر والون کی عادت ہوگی ویسی روٹی کھانے سے حانث ہوگا مسئلہ
اگر قسم کھائی کہ بھونا ہوا یا طبیخ نکھاؤنگا تو گوشت کھانے سے حانث ہوگا مسئلہ اگر قسم کھائی
کہ بھونا ہوا یا طبیخ نہ کھاؤن گا تو گوشت کھانے سے حانث ہوگا مسئلہ اگر قسم کھائی
کہ سری نہ کھاؤن گا تو وہ سری جو اس شہر مین بکا کرتی ہو کھانے سے حانث ہوگا مسئلہ
اگر قسم کھائی کہ میوہ نہ کھاؤنگا تو سیب اور خربزہ اور کشمش کھانے سے حانث ہوگا اگر

اور انار کھجور یا بیر اور ککڑی اور کھیرے کھانے سے نہین مسئلہ اگر قسم کھائی کہ
سالن نہ کھاؤنگا تو اُس چیز کے کھانے سے جو روٹی کے ساتھ کھایا کرتے ہین حانث
ہوگا جیسے سرکہ اور نمک اور زیت مگر گوشت اور انڈے اور پنیر سالن نہین ہے مسئلہ
صبح سے ظہر تک کے کھانے کو غدا اور ظہر سے آدھی رات تک کے کھانے کو
عشا اور آدھی رات سے صبح تک کے کھانیکو سحور کہتے ہین مسئلہ اگر قسم کھائی کہ جو مین نے
کھایا یا پیا تو میرا غلام آزاد ہے تو کوئی پوشاک پہنے یا کسی طرح کا کھانا کھاوے
یا کچھ پیے تو غلام آزاد ہوجاوے اور اگر وہ کہے کہ فلانی پوشاک یا فلانا کھانا یا
فلانی چیز پینا میرا مطلب قسم مین تھا تو اُسکا کہنا معتبر نہین اور اگر یون
قسم کھائی تھی کہ اگر مین نے کپڑا پہنا یا کھانا کھایا یا پہننے کی چیز لی تو میرا غلام
آزاد ہے پھر وہ کہے کہ میری مراد اسی معین پوشاک اور معین کھانا اور فلانی قسم کا پینا
تھا تو اللہ تعالی کے نزدیک وہ سچا ہے مگر قاضی اُسکا اعتبار نہ کرے مسئلہ اگر کہا
کہ مین گنگا سے پانی نہ پیونگا تو وہ چلو سے گنگا سے پانی پیے تو حانث ہو اور طرح پر نہین
اور اگر یون قسم کھائی تھی کہ گنگا کا پانی نہ پیونگا تو کسیطرح پر یا کسی برتن مین اُسکا پانی
پیے تو حانث ہو مسئلہ اگر یون قسم کھائی کہ اس کوزہ کا پانی مگر آج مین نہ پیون تو میرا
غلام آزاد ہے اور اُس کوزہ مین پانی تھا یا تھا اور تھوڑا الا یا اُس سنے آج کی قید نہ
لگائی تھی اور کوزہ مین پانی نہ تھا تو یہ حانث نہوگا اور اگر آج کی قید لگائی تھی اور پانی بھی
تھا مگر پھر تھوڑا الا تو یہ حانث ہوگا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ مین آسمان پر چڑھ جاؤنگا

یا یہ کہ مین اس تھپر کو سونا کرونگا تو اُسی وقت حانث ہوگیا مسئلہ اگر زید
نے قسم کھائی کہ مین عمرو سے نہ بولونگا پھر اُسکو پکارا اور وہ سوتا تھا سو اُسکو جگایا
تو حانث ہوا یا قسم کھائی کہ مین عمرو سے نہ بولونگا مگر اُسکی اجازت سے پھر عمرو نے
اجازت دی مگر زید کو معلوم نہ ہوئی اور زید نے عمرو سے بات کہی تو زید حانث ہوا
مسئلہ اگر قسم کھائی کہ مین فلانے سے مہینا بھر تک نہ بولونگا تو جس وقت قسم
کھائی اُسی وقت سے مہینا شمار کرینگے مسئلہ اگر زید نے قسم کھائی کہ مین بات
نہ کرونگا تو قرآن یا تسبیح پڑھنے سے حانث نہوگا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ
جسدن مین عمرو سے بات کرون اُس دن میرا غلام آزاد ہی تو رات اور دن اُسمین
سب آگئے اور اگر وہ کہے کہ میری مراد دن ہی تو وہ سچا ہی مسئلہ اگر قسم
کھائی کہ جو مین رات کو فلانے سے بات کرون تو غلام میرا آزاد ہی تو رات ہی کو
اُس سے بات کرنے سے آزاد ہوگا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ جو مین زید سے بات
کرون مگر یہ کہ بکر سفر سے آجاوے یا یون کہا کہ مگر یہ کہ بکر اجازت دے یا تا کہ بکر اجازت
دے تو میرا غلام آزاد ہی پھر زید سے بات کی بکر کے آنے سے یا اجازت سے پہلے تو حانث
ہوا اور اگر بعد بکر کے آنے یا اجازت کی یا نہ کی تو حانث نہ ہوا اور اگر بکر مر گیا تو قسم
ہی جاتی رہی مسئلہ اگر زید نے قسم کھائی کہ مین عمرو کا کھانا نہ کھاؤنگا یا عمرو
کی حویلی مین نجاؤنگا یا اُسکا کپڑا نہ پہنونگا یا اُس کے جانور پر سوار نہوونگا یا اُس
کے غلام سے بات نہ کرونگا اگر یہ سب اشارہ کرکے کہا چیزون کی طرف اور یہ

چیزین عمرو کی ملک سے جاتی ہین تب زید نے وہ کھانا کھایا اور اُس حویلی مین گیا اور وہ کپڑا پہنا اور اُس جانور پر چڑھا اور اُس غلام سے باتین کین تو حانث نہوا اور اگر اشارہ نہ کیا تھا اور عمرو کی ملک سے جب یہ چیزین جاتی رہین تب یہ شرط موجود ہوئی تو حانث نہ ہوگا اور اگر عمرو کی ملک مین یہ چیزین بعد زید کے قسم کے آئین اور اشارہ کیا تھا اور شرط پائی گئی تو زید حانث نہین اور اگر اشارہ نہ کیا تھا تو حانث ہے **مسئلہ** اگر اشارہ کرکے قسم کھائی کہ مین زید کے اس دوست سے یا زید کی اس عورت سے بات نہ کرونگا پھر جب دوستی دوست سے اور نکاح عورت سے جاتا رہا تب بات کی تو حانث ہوگا اور اگر اشارہ نہ کیا تھا تو حانث نہوگا اور زید نے بعد اسکے قسم کے نکاح کیا اور اُسنے اشارہ نہ کیا تھا اور اُس عورت سے بات کی تو حانث ہوگا **مسئلہ** اگر زید نے کہا کہ مین اس چادر والی سے بات نہ کرونگا پھر اُس نے وہ چادر بیچ ڈالی اور زید نے اس سے بات کی تو حانث ہوگا **مسئلہ** زمان اور حین کا مطلب چھ مہینے **مسئلہ** الدہر اور الابد کا مطلب ساری عمر **مسئلہ** دہر کا مجمل ہے **مسئلہ** الایام دس اور ایام کثیرہ دس روز اور الشہور دس مہینے اور السنون دس برس اور ایام تین دن اور شہور تین مہینے اور سنون تین برس

**باب الیمین فی الطلاق والاعتاق** یعنی طلاق اور اعتاق کی بابت قسم کھانیکا بیان **مسئلہ** اگر اپنی جورو سے کہا کہ اگر تو جنے تو تجھکو طلاق ہے پھر اگر وہ مرا ہوا بچہ جنے تو طلاق

باب الیمین فی الطلاق والاعتاق

ہوگئی اور اگر باندی سے کہا تھا کہ اگر تو جنے تو وہ جنیا ہوا آزاد ہوگا مسئلہ
اگر زید نے کہا کہ پہلے جو غلام کہ میرے ملک ہو سو وہ آزاد ہے پھر وہ ایک غلام کا
مالک ہوا تو وہ غلام آزاد ہوگیا اور اگر پہلے وہ دو غلاموں کا مالک ہوا پھر اور کا
تو کوئی بھی اُنمیں سے آزاد نہ ہوگا اور اگر یوں کہا تھا کہ پہلے جس اکیلے غلام کا
میں مالک ہوں سو آزاد ہے تو یہ تیسرا آزاد ہوگیا مسئلہ اگر یوں کہا کہ اخیر
غلام جسکا میں مالک ہوں تو وہ آزاد ہے پھر ایک غلام کا مالک ہوا پھر اور ایک کا
مالک ہوا اور مالک مرگیا تو یہ پچھلا غلام جب سے اُس کے ملک میں آیا تھا
تب سے آزاد ہے مسئلہ اگر یوں کہا کہ جو غلام مجھکو فلانی بات کی خوشخبری سنادے
وہ آزاد ہے پھر اسکے تین غلاموں نے اُسکو اُس بات کی خوشخبری سنائی اگر
آگے پیچھے سنائی تو پہلا آزاد ہے اور اگر ساتھ ہی سنائی تو تینوں غلام آزاد ہیں
مسئلہ اگر زید نے کفارہ ادا ہونے کی نیت پر اپنے باپ کے غلام کو مول لیا
تو کفارہ ادا ہوگیا اور اگر ایسے غلام کو مول لیا جسکی قسم کھائی تھی کہ اگر میں تجھ کو
مول لوں تو تو آزاد ہے تو کفارہ ادا نہ ہوا مسئلہ اگر زید کی باندی عمرو کے نکاح
میں ہے اور اولاد جنی اور عمرو نے اُس سے کہا کہ اگر میں تجھکو مول لیلوں تو تو آزاد ہے
میری قسم کے کفارہ میں پھر مول لیا تو آزاد تو ہوگئی مگر کفارہ ادا نہ ہوا اور یوں
قسم کھائی کہ اگر میں باندی کو سہیلی کروں تو وہ آزاد ہے اور ایک باندی
اُس کی تھی اُسکو سہیلی کیا تو وہ آزاد ہوگئی اور سوگند کے بعد باندی

سوا لیکن پہلی کی تو وہ آزاد نہ ہوگی **مسئلہ** اگر قسم کھائی کہ جتنے میرے غلام
ہین سب آزاد ہین تو سب غلام اور ام ولد اور مدبر آزاد ہوگئے مگر مکاتب نہین
آزاد ہوے **مسئلہ** اگر زید کی تین جورو ہین اور اُسنے کہا اُسکو طلاق ہے یا اس کو
اور اُسکو تو پچھلی کو طلاق ہوئی اور پہلی دونون مین زید جسکو معین کرے اُس کو اور
یہی حکم ہے آزاد ہونے مین اور اقرار ہمہ مین **باب الیمین فی البیع والشراء
والتزوج والصوم والصلوٰۃ** یعنی بیع اور شرا اور نکاح اور روزہ اور
نماز کے باب مین قسم کا بیان **مسئلہ** اگر قسم کھائی کہ مین نہ بیچونگا یا نہ مول
لونگا یا اجارہ نہ لونگا یا مال کے بدلے صلح نہ کرونگا اور یا بانٹ نہ کرونگا یا جھگڑا
نہ کرونگا یا اولاد کو نہ مارونگا پھر اگر خود یہ کام کیے تو حانث ہوگا اور اگر اُسکے
وکیل نے یہ کام اس کے کہنے سے کیے تو حانث نہین **مسئلہ** اگر قسم کھائی
کہ نکاح نہ کرونگا یا طلاق نہ دونگا یا خلع نہ کرونگا یا آزاد نہ کرونگا یا مکاتب نہ کرونگا
یا عمداً خون سے صلح نہ کرونگا یا ہبہ نہ کرونگا یا صدقہ نہ دونگا یا قرض نہ دونگا یا قرض
نہ لونگا یا غلام کو نہ مارونگا یا ذبح نہ کرونگا یا مکان نہ بناؤنگا یا نہ سیونگا یا کسی
کے پاس دھروہر نہ رکھونگا یا کسی کی دھروہر اپنے پاس نہ رکھونگا یا عاریت
نہ دونگا یا عاریت نہ لونگا یا دین ادا نہ کرونگا یا دین نہ لونگا یا کپڑا نہ پہنونگا
یا بوجھ نہ لادونگا پھر یہ کام اُسنے خود کیے یا اسکے کہنے سے کسی نے کیے تو یہ حانث
ہوگا **مسئلہ** اگر عمرو نے زید سے کہا کہ اگر مین بیچون یا تیرے لیے یہ کپڑا خریدون

باب الیمین فی البیع والشراء والتزوج والصوم والصلوٰۃ

یا اجارہ تیرے لیے دون یا تیرے لیے رنگون یا تیرے لیے سیون یا مکان
تیرے لیے بناون تو میرا غلام آزاد ہے پھر یہ کام زید کے کہنے سے اُسکے لیے کیے تو
حانث ہوگا وہ کپڑا اور زمین اُسکے ملک ہو یا نہو اور اگر یون کہا تھا کہ اگر مین کپڑا تیرے
لیے بیچون پھر وہ کپڑا بیچا اُسکی اجازت سے یا بے اجازت اُسکی دانست مین یا
بے دانست اُسکی تو حانث ہوگا اور مول لینے اور اجارے اور رنگنے اور سینے
اور مکان بنانے کا بھی اس صورت مین یہی حکم ہے اور اگر وہ کپڑا اُسکی ملک نہین
ہے تو حانث نہ ہوگا اور کہا کہ جو مین تیرے لیے گھر مین بیٹھون یا کہا کہ تیرے لیے
لڑکے کو مارون یا کہا کہ مین تیرے لیے کھانا کھاؤن یا کہا کہ اگر مین تیرے لیے
پانی پیون اور یہ چیزین مملوک محلوف الیہ کی تھین اور عمرو نے یہ تصرفات اُسمین کیے
تو حانث ہوگا اُسکے حکم سے کیا یا بے حکم اُس کے اور اگر مین کھاؤن تیرے
لیے کھانا کہا یا یون کہا کہ اگر مین کھاؤن تیرے لیے کھانا دونون کا حکم برابر ہے اور
اس کہنے مین کہ اگر مین بیچون تیرے لیے کپڑا یہ نیت تھی کہ اگر مین بیچون کپڑا تیرے
لیے تو وہ سچا ٹھہرے گا اُس صورت مین جو اُسپر تخفیف نہ ہو **مسئلہ** اگر کہا کہ
جو مین اس غلام کو بیچون یا کہا کہ مول لون تو یہ آزاد ہے پھر اختیار کی شرط پر
بیچا تو حانث ہوا یعنی وہ غلام آزاد ہے اور اگر بیع فاسد یا بیع موقوف کے
طور پر بیچا یا مول لیا تو بھی آزاد ہے اور بیع باطل کے طور پر بیچا یا مول لیا
تو آزاد نہین **مسئلہ** زید نے کہا کہ اگر مین اس غلام کو نہ بیچون تو یہ

آزاد ہی پھر اُسکو آزاد کردیا یا مدبر کیا تو حانث ہوا مسئلہ اگر ہندہ جورو نے
خاوند سے کہا کہ تو نے میرے اوپر اور جورو کی تو خاوند نے کہا کہ جو میری جورو
ہے اُسپر طلاق ہے تو یہ ہندہ جورو پر بھی طلاق ہو گئی مسئلہ اگر کہا کہ میرے
ذمہ ہے چلنا بیت اللہ کی طرف یا کعبہ کی طرف تو پیدل جا کر حج کرے یا
عمرہ کرے پھر اگر سوار ہو تو وہان قربانی دیوے اور اگر یون کہا تھا کہ میرے
ذمہ ہے سفر کرنا یا جانا بیت اللہ کی طرف یا کعبہ کو تو چاہے سوار ہو وے
چاہے پیدل جاوے اور یہی حکم ہے اُس صورت مین کہ کہا میرے ذمہ پر ہے چلنا
حرم کی طرف یا صفا اور مروہ کی طرف مسئلہ اگر قسم کھائی کہ جو اِسسال مین
حج نہ کرون تو میرا غلام آزاد ہے پھر اسنے کہا کہ مین نے حج کیا اور دو مردوان
نے گواہی دی کہ اسنے کوفے مین قربانی کی تھی تو اُسکا غلام آزاد نہوا مسئلہ
اگر قسم کھائی کہ مین روزے نہ رکھونگا تو اگر ایک ساعت بھی روزے کی نیت پر
اپنے آپ کو کھانے پینے سے روکا تو حانث ہوا اور اگر یون کہا کہ مین ایک روزہ
نہ رکھونگا یا ایک دن روزہ نہ رکھونگا تو اگر پورا دن بھر روزہ رکھے تو حانث ہو نہین تو
نہین مسئلہ اگر قسم کھائی کہ مین نماز نہ پڑھونگا تو ایک بھی پڑھنے سے حانث
ہوجائیگا اور اگر یون کہا تھا کہ ایک نماز نہ پڑھونگا تو دو رکعت پڑھنے سے حانث
ہوگا مسئلہ اگر عورت سے کہا کہ جو مین تیرا کاتا پہنون تو وہ ہدیہ ہے اور روئی
مول لی اور اُسنے کاتا اور اُسنے پہنا تو ہدیہ ہے مسئلہ اگر قسم کھائی کہ

زیور نہ پہنونگا اور سونے کی انگوٹھی یا موتی کا ہار پہنا تو حانث ہے اور اگر چاندی
کی انگوٹھی پہنے تو حانث نہین **مسئلہ** اگر قسم کھائی کہ زمین پر نہ بیٹھونگا
پھر بچھونے پر یا بوریے پر بیٹھا تو حانث نہین اگر قسم کھائی کہ اس بچھونے پر سوونگا
پھر اُسپر اور بچھونا بچھایا اُسپر سویا تو حانث نہین **مسئلہ** اگر قسم کھائی
کہ اس تخت پر نہ بیٹھونگا پھر اُس تخت پر اور تخت بچھایا اُسپر بیٹھا تو حانث نہین
اور اگر اُسی تخت پر بچھونا بچھا لیا یا بوریا ڈال لیا اُسپر بیٹھا تو حانث ہے
**مسئلہ** اگر قسم کھائی کہ اس بچھونے پر نہ سوؤنگا پھر اُس بچھونے پر
پلنگ پوش ڈال لیا اور سویا تو حانث ہوگا **باب الیمین فی الضرب والقتل
وغیر ذلک** یعنی مارنے یا مار ڈالنے وغیرہ کے مقدمہ مین قسم کھانیکا بیان
**مسئلہ** اگر زید نے عمرو سے کہا کہ اگر مین تجھکو مارون یا تجھکو کپڑا پہناؤن
یا تجھسے بولون یا تیرے پاس آؤن تو یہ سب عمرو کی زندگی تک کو ہے اور
اگر کہا کہ مین تجھکو نہلاؤن یا اُٹھاؤن یا چھوؤن تو یہ عمرو کے مرنے
کے بعد بھی اگر کیا تو حانث ہوگا **مسئلہ** اگر زید نے قسم کھائی کہ مین اپنی
جورو کو نہ مارونگا پھر اُسکے بال پکڑکر کھینچے یا گلا گھونٹا یا کاٹ کھایا تو حانث
ہوا **مسئلہ** اگر زید نے قسم کھائی کہ جو مین عمرو کو نہ مار ڈالون تو میرا غلام
آزاد ہے اور عمرو مرچکا ہے سو اگر زید نے اسکا مرنا جانکر یہ قسم کھائی تو حانث
ہوا نہین تو نہین **مسئلہ** مدت قریب سے مراد ایک مہینے سے کم ہے اور بعید سے

مراد ایک مہینا اور اس سے زیادہ مسئلہ اگر قسم کھائی کہ میں آج فلانے کا
دین ادا کرونگا اور زیوف یا بہرجہ یا ستوقہ درم ادا کیے تو قسم پوری ہوگئی اور
اگر رانگا یا ستوقہ ادا کیا تو قسم نہ نباہی مسئلہ اگر قسم کھائی کہ آج مین
دین ادا کرونگا پھر دائن کے ہاتھ اُس دین کے بدلے اُس دن اسباب
بیچا اور دائن نے قبضہ کرلیا تو حانث نہ ہوا اور جو اگر دائن نے وہ دین مدیون
کو بخشدیا تو حانث ہوگیا مسئلہ اگر قسم کھائی کہ مین اپنا دین ایک درم
بے دوسرے درم کے نہ لونگا تو کچھ اُسمین سے لیا تو حانث نہین ہان جب
بالکل دین متفرق لے سے تب حانث ہو مگر اگر تفریق ضروری واقع ہوگئی تو مضائقہ
نہین مسئلہ اگر قسم کھائی کہ میرے روپیے ہون مگر سو روپیے یا غیر سو روپیے کے
یا سوا سو روپیے کے تو میرا غلام حر ہے پھر اگر وہ سو روپیے یا اس سے کم کا مالک ہے
تو حانث نہین مسئلہ اگر قسم کھائی کہ مین فلانا کام نہ کرونگا تو ہمیشہ کو
نہ کرے اور اگر کہا کہ کرونگا تو ایک ہی مرتبہ کرنے سے قسم اُتر گئی مسئلہ اگر
حاکم نے سوگند دلائی کہ ہر بدکار کا حال اُس کو بتایا کرے تو اُس حاکم کی حکومت
تک کو یہ قسم ہوئی مسئلہ اگر چیز دے ڈالنے کی قسم کھائی پھر دے ڈالی تو
قسم پوری ہوگئی اگرچہ موہوب لہ اُس چیز کو نہ لے بخلاف بیع کے اُسمین مشتری
جب تک قبضہ نہ کرے تب تک قسم نہ اُترے گی مسئلہ اگر قسم کھائی کہ ریحان
نہ سونگھونگا پھر گلاب کا پھول یا چنبیلی کا یا بنفشہ سونگھا تو حانث نہین مسئلہ

اگر قسم کھائی کہ پھول نہ سونگھونگا تو گلاب کا پھول نہ سونگھے مسئلہ اگر قسم کھائی کہ نکاح نہ کرونگا پھر اورکسی فضولی نے اُسکا نکاح کر دیا اور اُسنے زبانی اجازت دی تو حانث ہوا اور اگر اشارہ سے اجازت دی تو حانث نہین مسئلہ اگر قسم کھائی کہ زید کی حویلی مین نجاونگا تو حویلی زید کی ملک یا زید کے اجارے مین ہو اسمین نجاوے مسئلہ اگر قسم کھائی کہ میرے پاس مال نہین اور اُسکا مال کسی مفلس پر یا تونگر پر قرض ہو تو وہ حانث نہین کتاب الحدود یعنی بڑے گناہون کی دنیا مین سزا کا بیان جو معین ہین مسئلہ جو سزا معین ہو گنہگار پر اللہ تعالی کے واسطے اُسکو حد کہتے ہین مسئلہ جو فرج اپنے ملک مین یا شابہ کی نہو اُسکے اندر عضو تناسل ڈالنے کو زنا کہتے ہین مسئلہ جب چار مرد یون گواہی دین کہ زنا کیا تب زنا ثابت ہوا اور اگر یون گواہی دینگے کہ صحبت کی یا جماع کیا تو نہین ثابت ہوا پھر اُن چارون گواہون سے حاکم پوچھے کہ زنا کیا ہوتا ہے اور کیسے کیا اور کہان کیا اور کب کیا اور کس عورت کے ساتھ کیا پھر اگر اُن گواہون نے یہ سب بیان کیا اور کہا کہ ہمنے اُسکو دیکھا تھا کہ اُسنے اُسکے ایسا دخل کیا تھا جیسے سرمہ دانی مین سلائی اور اُن گواہونکا حال دریافت کرے حاکم ظاہر اور خفیہ جب وہ گواہ عادل ٹھہرین تب حاکم مقدمہ مین زنا کا حکم کردے یا یون ہو کہ وہ زنا کرنیوالا چار مرتبہ چار جلسونمین حاکم کے سامنے زنا کرنیکا اقرار کرے اور ہر بار حاکم اُسکو پھیرے اور اُس سے بھی پوچھے کہ زنا کسکو کہتے ہین اور تونے کیونکر کیا

سزا بے جی حدود

اور کہان کیا اور کب کیا اور کس عورت سے کیا پھر جب وہ بیان کردے تب اُسپر
ثابت ہوا اور قاضی اُسپر حد جاری کرے پھر اگر وہ اپنے اقرار سے پھر گیا حد جاری
ہونے سے پہلے یا حد جاری ہونے کے درمیان مین تو چھوٹ جائیگا اور اُس سے
کچھ مزاحمت نہ ہوگی مسئلہ زنا کا اقرار کرنے والے کو یون سکھلانا کہ شاید
تونے اُسکو بوسہ ہی دیا تھا یا تونے اُس سے مساس کیا تھا یا تونے حلال جانکر
اُس سے یون صحبت کی مستحب ہی مسئلہ اگر زنا کرنے والا محصن ہو یعنی ایسا
ہو کہ اُس نے اپنی نکاحی کے ساتھ کبھی صحبت کی تھی تو اُس کو زنا کی
سزا مین سنگسار کرین یعنی پتھرون سے مارین کھلے مکان مین کھڑا کرکے اسقدر
کہ وہ مرجاوے مرد ہو خواہ عورت ہو اور پہلے گواہ مارنا شروع کرین پھر
اگر گواہ مارنے سے انکار کرین تو حد اُسپر سے جاتی رہی اور اگر گواہ مارین تو
گواہون کے بعد حاکم مارے پھر اور لوگ مارین اور اگر گواہ نہ ہون وہ زانی خود
مقر ہو تو پہلے حاکم مارے پھر اور لوگ مارین مسئلہ اگر زنا کرنے والا محصن
نہین یعنی مجرد ہو کہ اُسنے اپنے نکاح کے ساتھ کبھی صحبت نہین کی ہو اور حر ہے
تو اُسکے سو کوڑے مارینگے اور اگر غلام ہو تو پچاس کوڑے اور کوڑے مین سرے
پر نچھے اور گرہ نہ ہو اور بہت زور سے اور بہت آہستہ نہ مارین اور جسپر یہ حد جاری ہو
اُسوقت اُس کے کپڑے اُتار کے اُس کے بدن پر متفرق کوڑے مارین ہان سر
اور منھ پر اور شرمگاہ پہ نہ مارین اور مرد کی حد مین کھڑا کرکے کوڑے مارین اور لٹاکر نہین

۱۲ بموجب قول اللہ تعالیٰ کے الزانیۃ والزانی فاجلدوا کل واحد منہما مائۃ جلدۃ ۱۲

۱۲ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے فعلیہن نصف ما علی المحصنات من العذاب اگرچہ وہ اسکے بعد اور غلاموں کے لیے بھی نصف عقوبت ہے

۱۲ مولوی محمد اشرف علی

نہین اور عورت کو ننگا نہ کرین مگر ہان پوستین اور روئی کا لباس جو وہ پہنے ہو تو وہ لباس اُتار لین اور اُسکو بٹھلا کر اُسکے کوڑے مارین اور اگر سنگسار کرین تو عورت کو گڑھے مین بٹھلا کر سنگسار کرین اور مرد کو گڑھے مین نہ بٹھلاوین مسئلہ بلا اجازت بادشاہ کے میان اپنے غلام پر حد جاری نکرے مسئلہ سنگسار کرنے کے مقدمہ مین محصن اُسکو کہتے ہین جو حر عاقل بالغ مسلمان ہو کہ اُسنے صحیح نکاح کر کے صحبت کی ہو ایسی ہی جورو کے ساتھ مسئلہ یون نہ کرین کہ کوڑے بھی مارین اور سنگسار بھی کرین اور یون بھی نہ کرین کہ کوڑے بھی مارین اور جلا وطن بھی کرین مسئلہ اگر حاکم مناسب جانے اور کچھ مدت تک زانی کو شہر سے نکالدے تو درست ہے مسئلہ بیمار کو سنگسار تو کرین گے مگر جب تک کہ تندرست نہو لیوے تب تک اُس کے کوڑے نمارینگے اور حاملہ عورت جبتک نہ جنے تب تک اُسپر حد جاری نکرینگے اور کوڑونکی سزا اُسکو تب ہے جب نفاس سے نکلے بَابُ اَلْوَطْیِ الَّذِیْ یُوْجِبُ الْحَدَّ اَوْلَا یعنی کس صحبت سے حد واجب ہوتی ہے اور کس سے نہین مسئلہ جب صحبت کا محل مشتبہ ہو تو حد نہین آتی ہے اگرچہ صحبت کرنے والا حرام ہونے کا گمان رکھتا ہو جیسے اپنے بیٹے کی باندی سے صحبت کی یا پوتے کی باندی سے صحبت کی یا جورو کو اشارہ و کنایہ سے طلاق دی تھی اور وہ عدت مین تھی اُس حالت مین اُس سے صحبت کی تو حد جاری نہین ہوگی اور جو اولاد پیدا ہو وہ اُس زانی کی کہلائیگی مسئلہ اگر فعل مین شبہہ ہوا اور زانی نے

باب الوطی الذی یوجب الحد اولا

۲۱

جاناکہ یہ مجھکو حلال ہے جیسے تین طلاقون کی عدت والی عورت اور اپنے باپ کی
باندی یا اپنی جورو کی باندی یا اپنے میان کی باندی کے ساتھ زنا کیا تو حد
نہین مگر اولاد جو ہو وہ اُس زانی کی نہ کہلاویگی مسئلہ اگر اپنے بھائی یا چچا کی
باندی کے ساتھ صحبت کی تو حد اُسپر جاری ہوگی اگرچہ حلال جانکر کی ہو مسئلہ
اگر زید نے ایک عورت کو اپنے بچھونے پر پایا اور اُس سے صحبت کی تو حد آوے گی
اگر زید کا نکاح زبیدہ سے ہوا اور عورتون نے ہندہ زید کے پاس پہونچائی اور کہا
یہی تیری جورو ہے سو زید نے اس ہندہ سے صحبت کی تو حد نہین مگر مہر دینا آوےگا
مسئلہ اگر اپنی محرم عورت سے نکاح کیا اور صحبت کی یا اجنبی عورت
سے معین مقام کے سوا اور جگہ سے کام نکالا یا کسی کے ساتھ لواطت کی یا
کسی جانور کے ساتھ حرکت کی یا دارالحرب مین یا باغیون کے ملک مین زنا کیا
تو حد نہین آویگی مسئلہ اگر کافر امان مانگ کر مسلمان کے ملک مین آیا اور
ذمیہ عورت سے اُسنے زنا کیا تو اُس کافر پر حد نہین مسئلہ اگر نابالغ لڑکے
نے یا دیوانے نے اچھی عورت سے زنا کیا تو حد نہین مسئلہ اور اگر عاقل
بالغ نے نابالغ یا دیوانی عورت سے زنا کیا تو اُسپر حد ہے مسئلہ اگر اجرت
دیکر زنا کیا تو حد نہین مسئلہ جسکے ساتھ زبردستی زنا کیا اُسپر حد نہین مسئلہ
اگر زید نے اقرار کیا کہ مین نے ہندہ کے ساتھ زنا کیا اور ہندہ نے کہا کہ
میرے ساتھ زنا نہین کیا یا ہندہ نے اقرار کیا کہ مجھ سے زید نے زنا کیا اور زید

کہتا ہو کہ مین نے زنا نہین کیا تو حد نہین مسئلہ اگر زید نے عمرو کی باندی سے
زنا کیا اور اُس باندی کو مار ڈالا تو زید پر زنا کی حد اور باندی کی قیمت دینا آویگی
مسئلہ اگر بادشاہ نے خون کیا یا کسی کا مال لیا تو بادشاہ پکڑا جاوے گا
اور اگر ایسا کام کیا کہ حد واجب ہو تو اُس سے مواخذہ نہ کرین باب الشہادۃ
علی الزنا والرجوع عنہا یعنی زنا کے مقدمہ مین گواہون کے گواہی دینے
اور پھر جانیکا بیان مسئلہ اگر چوری یا زنا یا شراب پینے کے مقدمہ مین
زید پر گواہون نے بہت روزون کے بعد گواہی دی تو زید پر حد نہین آویگی
مگر چوری کے مقدمہ مین مال البتہ دینا آوے گا مسئلہ اگر قذف کے
مقدمہ مین بہت روزون کے بعد گواہون نے گواہی دی تھی تو بھی حد جاری
کیجاوے گی مسئلہ اگر گواہون نے زید پر زنا کرنا ثابت کر دیا ہندہ کے ساتھ
اور ہندہ غائب ہو تو زید پر حد آوے گی اور اگر گواہون نے زید پر عمرو کی چوری
ثابت کی اور عمرو غائب ہو تو زید پر حد نہین آوے گی مسئلہ اگر زید نے
اقرار کیا کہ مین نے ایک عورت سے زنا کیا کہ مین اُس کو پہچانتا نہین ہون
تو زید پر حد آوے گی اور اگر گواہون نے یون گواہی دی کہ زید نے ایک عورت
سے زنا کیا کہ اُسکو ہم نہین پہچانتے تو زید پر حد نہین مسئلہ اگر دو گواہون نے
گواہی دی کہ زید نے ہندہ سے زبردستی زنا کیا اور دو گواہون نے گواہی دی
کہ ہندہ راضی تھی تو حد نہین مسئلہ اگر دو گواہون نے کہا کہ فلانے روز

باب الشہادۃ علی الزنا والرجوع عنہا

فلانے وقت زید نے فلانی عورت سے فلانے شہر مین زنا کیا اور دو گواہون نے
اور شہر کی بابت گواہی دی تو حد نہین مسئلہ اگر چار گواہون نے گواہی دی
کہ زید نے ہندہ کے ساتھ فلانے دن فلانے وقت فلانے محلہ مین زنا کیا اور
چار گواہون نے اسی دن اسی وقت کی بابت گواہی دی کہ دوسرے محلہ مین
ہندہ کے ساتھ زنا کی تو حد نہین مسئلہ اگر فرعی چار گواہون نے
گواہی زنا کی دی تو حد نہین اور فرعی گواہون کی گواہی کے بعد اگر چار ون
اصلی گواہ بھی گواہی دین تو بھی حد نہین مسئلہ اگر چار گواہ اندھے یا محدود فی القذف
یا تین گواہ زنا کی گواہی دین تو گواہون پر بہتان کی حد جاری کیجاوے اور جسپر
گواہی دین اُسپر حد نہین مسئلہ اگر چار گواہون نے زنا کرنے کی زید
پر گواہی دی اور زید پر زنا کی حد جاری کی گئی پھر معلوم ہوا کہ ایک گواہ اُنمین کا
غلام تھا یا محدود تھا تو اُن گواہون پر بہتان کی حد کیجاوے اور محدود کے
زخمون کا تاوان کسی پر نہین اور اگر ایسے گواہون کی گواہی دینے پر کسی کو سنگسار
کیا تو اُسکا خونبہا بیت المال سے دیا جاویگا مسئلہ اگر چار گواہون کی
گواہی پر زید کو سنگسار کیا پھر ایک گواہ اپنی گواہی سے پھر گیا تو اُس گواہ
پر بہتان کی حد جاری کیجاوے اور چوتھائی دیت اُسپر تاوان پڑے اور اگر
زید کے سنگسار ہونے سے پہلے ایک گواہ پھر گیا تو چارون گواہون پر بہتان کی حد
جاری کیجاوے اور زید کو سنگسار نہ کرین مسئلہ اگر پانچ گواہون نے زنا کی

گواہی دی اور زانی کو سنگسار کیا پھر ایک گواہ اپنی گواہی سے پھر گیا تو اُس گواہ پر کچھ نہین اور اگر ایک گواہ اور اپنی گواہی سے پھر گیا تو اُن دونون پھرے گواہون پر حد بہتان کی اور چوتھائی خونبہا آوے مسئلہ اگر تزکیہ اور سنگسار ہونے کے بعد معلوم ہوا کہ گواہ غلام ہین تو خونبہا تزکیہ کرنے والے پر آویگا مسئلہ اگر چار گواہون نے زید پر زنا کی گواہی دی تو قاضی نے عمرو کو حکم دیا کہ زید کو سنگسار کر سو عمرو نے زید کو قتل کیا پھر معلوم ہوا کہ گواہ غلام ہین تو عمرو پر خونبہا آویگا اور اگر عمرو نے سنگسار کیا تھا تو خونبہا زید کا بیت المال سے دلایا جائے گا مسئلہ اگر زنا کے مقدمہ مین گواہون نے کہا کہ ہمنے قصداً دیکھا تھا تو بھی اُنکی گواہی سُنی جائیگی مسئلہ اگر زنا کرنے والا محصن ہونے سے منکر ہوا اور اُسکے محصن ہونے پر ایک مرد اور دو عورتون نے گواہی دی یا اُسکی جورو کے اُس سے اولاد پیدا ہوئی تو اُس زنا کرنے والے کو سنگسار کرینگے

## باب حد الشرب یعنی شراب پینے والے کی سزا کا بیان

باب حد الشرب

مسئلہ اگر زید نے شراب پی سو پکڑا گیا اور اُس کے مُنہ مین شراب کی بو موجود تھی یا نشے کی حالت مین پکڑا گیا اگرچہ وہ نشہ نبیذ تمر کا ہوا اور دو مردون نے گواہی دی یا زید نے خود اقرار کیا ایک مرتبہ اور معلوم ہوا کہ اُسنے اپنے اختیار سے پی تو زید پر حد جاری کیجاوے جب ہوش مین آوے اور اگر بو کے جاتے رہنے کے بعد زید نے شراب پینے کا اقرار کیا یا گواہون نے گواہی دی تو اُسپر حد جاری

نہ کرین مسئلہ اگر زید کے منھ مین شراب کی بو آتی تھی اور پکڑ گیا اور قاضی کا مکان
وہان سے دور تھا سو راستے مین بو جاتی رہی تو بھی حد جاری کیجاویگی مسئلہ اگر
ایک شخص کے مُنھ مین شراب کی بو آئی یا اُسنے شراب قے کی یا اس نے شراب
پینے کا اقرار کیا اور پھر پھر گیا یا ایسے مست نے جسکی عقل جاتی رہی ہو شراب
پینے کا اقرار کیا تو حد نہین آویگی مسئلہ نشہ مین آجانے والے اور شراب پینے
والے کے لیے اگرچہ ایک بوند شراب پی اسی کوڑے حد مقرر ہین اور غلام کے
چالیس کوڑے مسئلہ شراب کی حد مین کوڑے متفرق کر کے بدن پر مارے
جاوین جیسے زنا کی حد مین **باب حد القذف** یعنی بہتان کی سزا کا بیان مسئلہ

باب حد القذف

بہتان کی سزا اسی کوڑے ہین اور بہتان دو گواہون کی گواہی سے یا ایک دفعہ کے
اقرار کرنے سے ثابت ہوتا ہے مسئلہ اگر زید نے محصن مرد یا محصنہ عورت کو زنا کا بہتان
لگایا اور جسکو بہتان لگایا اُسنے زید کی سزا چاہی تو زید کو سزا دی جاویگی
کوڑے مارے جاوینگے بدن پر متفرق کر کے پوستین یا روئی دار کپڑا وہ پہنے ہوگا
تو اُتار لینگے مسئلہ بہتان کے مقدمہ مین محصن اُس کو کہتے ہین جو عاقل
بالغ حر مسلمان زنا سے بچا ہوا ہو مسئلہ اگر زید نے عمرو خالد کے بیٹے کو غصے
مین کہا کہ تو خالد کا بیٹا نہین ہے یا یون کہا کہ تو اپنے باپ کا بیٹا نہین اور عمرو کی
ماں خالد کی جورو محصنہ ہے تو زید پر حد ماری جاویگی اور اگر زید غصہ مین نہ تھا
اور کہا تو حد نہین مسئلہ اگر زید نے عمرو کو کہا کہ تو بکر کا بیٹا تو زید پر حد نہین

مسئلہ اگر عمرو عربی ہو اور زید نے اُسکو نبطی کہا یا زید نے عمرو کو کہا کہ
ای آسمان کے پانی کے بیٹے یا زید نے عمرو کو اُس کے چچا یا موں کا یا اُس کے
مان کے خاوند کا بیٹا کہا تو زید پر حد نہین مسئلہ اگر عمرو کی مان محصنہ مرگئی ہو اور
عمرو سے زید نے کہا کہ ای چھنال کے بیٹے اور عمرو یا عمرو کا نانا زید کی سزا
چاہے تو زید پر حد جاری کیجاوے گی مسئلہ اگر باپ نے اپنے بیٹے کی مان کو
یا میان نے اپنے غلام کی مان کو زنا کا بہتان لگایا تو باپ کی سزا
بیٹا اور میان کی سزا غلام نہ چاہے مسئلہ اگر بہتان لگانے کا اقرار کیا اور
پھر گیا یا جسکو بہتان لگایا اُسنے معاف کردیا تو بہتان لگانے والے پر سے حد نہین
جاتی رہی مسئلہ اگر زید نے عمرو کو کہا کہ ای زانی اور عمرو نے اُسکو اُلٹ کر
کہا کہ تو زانی تو زید اور عمرو دونون پر حد ہے مسئلہ اگر زید نے اپنی جورو سے
کہا کہ ای چھنال اور جورو نے اُلٹ کر کہا کہ مین نہین تو اُس عورت پر حد ہو اور
لعان واجب نہین اور اگر جورو نے اُلٹ کر یون کہا کہ مین نے چھنالا تیرے
ساتھ کیا تو دونون کا کہنا باطل ہو گیا مسئلہ اگر زید نے لڑکے کا پہلے اقرار کیا پھر
انکار کیا کہ یہ میرا بیٹا نہین تو وہ جورو خاوند لعان کرین اور اگر پہلے انکار کیا اور
بعد اُسکے اقرار کیا کہ یہ میرا بیٹا ہے تو زید پر حد واجب ہو اور وہ بیٹا دونون صورت مین
زید کا ہو اُسی جورو سے مسئلہ اگر خاوند نے جورو سے کہا کہ یہ بیٹا نہ میرا ہی
نہ تیرا تو حد اور لعان دونون مین کوئی بھی نہین مسئلہ اگر زید نے زنا کا بہتان

[illegible]

لگایا ایسی عورت کو کہ اُسکے بیٹے کا باپ معلوم نہین یا ایسی عورت کو جس کے
خاوند نے اُسکے بیٹے کے سبب سے اُس سے لعان کیا یا ایسے مرد کو بہتان لگایا
جسنے بدون اپنی ملک کے صحبت کی یا ساجھی کی باندی سے صحبت کی یا ایسے
مسلمان کو بہتان لگایا جسنے کفر کی حالت مین زنا کیا تھا یا اپنے مکاتب کو
بہتان لگایا تو کتابت کے بدل کی قدر مال چھوڑ مرا تو زید پر حد نہین مسئلہ جس
شخص نے بخوشی باندی سے صحبت کی یا حیض والی عورت سے یا مکاتبہ سے
صحبت کی اُسکو اگر کسی نے بہتان لگایا تو حد ہی مسئلہ جس مسلمان نے کفر کی
حالت مین اپنی مان سے نکاح کیا اُسکو یا مستامن نے اگر مسلمان کو بہتان
لگایا تو بھی حد ہی مسئلہ اگر ایک شخص نے کئی مرتبہ بہتان لگایا یا کئی مرتبہ زنا
کیا یا کئی بار شراب پی پھر اُس پر ایک مرتبہ حد جاری کی تو ہر بار کا بدلہ ہو گیا

## فصل فی التعزیر

یعنی اُن سزاؤن کا بیان جو شریعت سے معین نہین مسئلہ اگر
زید نے غلام کو یا کافر کو چھنالے کا بہتان لگایا یا مسلمان کو فاسق کہا یا کافر کہا یا
خبیث کہا یا چوٹا کہا یا بدکار کہا یا منافق کہا یا لوطی کہا یا کہا کہ تو لڑکون سے کھیلتا ہی
یا سود خور کہا یا شراب خوار کہا یا دیوث کہا یا مخنث کہا یا خائن کہا یا قحبہ کی
بیٹی کہا یا زندیق یا قلتبان کہا یا کہا تو چھنالون کو جگہ دیتا ہی یا کہا تو چورون
کو ٹھکانا دیتا ہی یا حرام زادہ کہا تو زید کو تعزیر کیجاوے اور اگر کتا یا بکرا
یا گدہا یا سور یا سانپ یا بجے کام سیکھنے والا یا بُرے کامون کو سکھلانے والا یا

خرچی لینے والا یا ولد الحرام یا عیار یا نالائق یا ابھا یا مسخرہ یا ٹھٹھے باز یا
بڑھی داڑھی والا یا ابلہ یا وسواسی کہا تو تعزیر نہین زیادہ تعزیر ۳۹ کوڑے
اور کم تعزیر تین کوڑے ہین مسئلہ مارنے کے بعد قید کرنا بھی جائز ہی
مسئلہ تعزیر مین کوڑے زور سے مارنا چاہیے پھر اس سے کم زنا کی حد مین
پھر اس سے کم شراب کی حد مین پھر اس سے کم تہمت کی حد مین مسئلہ جسپر
حد جاری ہوئی یا تعزیر ہوئی اور وہ مرگیا تو اسکا خون رائگان ہی مسئلہ اگر خاوند
نے اپنی جورو کو مارا سنگار نہ کرنے پر یا اس بات پر کہ اپنے بچھونے پر اسکو
بلایا اور وہ نہ آئی یا نماز نہ پڑھنے پر یا نہ نہانے پر یا گھر سے باہر جانے پر اور
وہ مرگئی تو خاوند پر دیت دینا آویگی باب السرقۃ یعنی چوری کی سزا کا
بیان مسئلہ اگر عاقل بالغ آدمی چھپا کر بقدر دس درم مضروب کے محفوظ
ٹھکانے سے یا نگہبان کے پاس سے لیوے تو یہ چوری ہی کہ اسکے سبب چور کا
ہاتھ کاٹا جاوے مسئلہ اگر ایک بار وہ اقرار کرے یا دو مرد گواہی دیوین اگر
بہت آدمیون نے چوری کی کہ انمین سے بعضون نے مال ٹھکانے سے لیا تھا
مگر حصہ مین ہر ایک کو دس درم کے قدر پہونچا تو سب کے ہاتھ کاٹے جاوینگے
مسئلہ اگر لکڑی یا گھاس یا نرکل یا مچھلی یا شکار یا ہرتال یا گیرو یا چونہ یا میوہ
تر یا درخت پر لگا ہوا میوہ یا دودھ یا خربزہ یا گوشت یا بدون کاٹا ہوا کھیت یا
پینے کی چیز یا طنبور یا قرآن اگرچہ سنہرا ہو یا مسجد کا دروازہ یا سونے کا

باب سرقہ

چلیپا یا شطرنج یا کوٹین یا حرڑ کا گو کہ زیور پہنے ہو یا بالغ غلام یا دفتر چرایا تو ہاتھ نہ کاٹا جانے گا مسئلہ اگر نابالغ غلام یا حساب کا دفتر چرایا تو ہاتھ کاٹا جائے گا مسئلہ اگر کتا یا چیتا یا دف یا ڈھول یا بربط یا شہنائی یا بانسلی چرالی یا دغا بازی کی یا لوٹ لیا یا اچک لیا یا قبر مین سے کفن چرایا یا ایسے مال مین سے لیا جو سب کا تھا جیسے بیت المال یا اُس مین چور کا بھی کچھ حصہ تھا چرایا تو ہاتھ نہ کاٹا جائے گا مسئلہ اگر زید کا عمرو پر کچھ مال دین آتا تھا زید نے عمرو کا اُسی قسم کا مال چرایا تو زید کا ہاتھ نہ کاٹا جائے گا مثلاً گیہون آتے تھے اور گیہون ہی چرائے یا کپڑا آتا تھا اور کپڑا ہی چرایا مسئلہ اگر زید نے کچھ چیز عمرو کی چرائی سو وہ چیز عمرو کو دلا ملی اور زید کا اس چوری کے بدلے ہاتھ کاٹا گیا پھر زید نے وہی چیز عمرو کی چرائی تو اب زید کا پاؤن نہ کاٹین گے اگرچہ وہ چیز جیسے پہلے چوری گئی تھی ویسی ہی تھی مسئلہ اگر ساکھو کی لکڑی یا نیزے کی لکڑی یا آبنوس یا صندل یا زمرد کا نگینہ یا یاقوت یا زبرجد یا موتی یا برتن یا دروازہ لکڑی کا چرایا تو ہاتھ کاٹا جائے گا **فصل فی الحرز** محفوظ جگہ کا بیان کہ وہان سے چرانے سے ہاتھ کاٹا جاوے اور نہین تو نہین مسئلہ اگر ذی رحم محرم کے پاس سے مال چرایا تو ہاتھ نہ کاٹا جائیگا مسئلہ اگر دودھ کی مان کے پاس سے مال چرایا تو ہاتھ کاٹا جائے گا مسئلہ اگر خاوند نے جورو کے پاس سے یا جورو نے میان کے پاس سے

فصل فی الحرز

یا غلام نے میاں کے پاس سے یا میاں نے اپنے مکاتب کے پاس سے یا سسر نے
اپنے داماد کے پاس سے یا داماد نے سسر کے پاس سے مال چرایا تو ہاتھ نہ کاٹا
جاویگا مسئلہ اگر غنیمت کے مال مین سے یا حمام سے یا جس مکان مین اسکو جانے کی
اجازت تھی اسمین سے مال چرایا تو ہاتھ نہ کاٹا جائے گا مسئلہ اگر مسجد مین سے
کچھ مال چرایا اور مالک مال کے پاس تھا تو چور کا ہاتھ کاٹا جائے گا مسئلہ اگر
مہمان نے میزبان کے گھر سے مال چرایا تو ہاتھ نہ کاٹا جائے گا مسئلہ اگر
چور نے مکان مین سے چیز چرائی مگر مکان کے اندر سے باہر نہ نکالی تو ہاتھ کاٹا
نجاوے گا ہان اگر کوٹھری مین سے چرا کر آنگن مین لایا تو ہاتھ کاٹا جائے گا مسئلہ
اگر ایک کوٹھری کو اور کوٹھریون والون نے لوٹ لیا تو ہاتھ کاٹا جائے گا
اگر چور نقب یعنی سیندھ دیکر گھر مین بیٹھا اور چیز چرا کر اندر سے باہر پھینکدی
پھر باہر آکر لے لی یا چیز مکان کے اندر سے گدھے پر لادی اور گدھے کو ہانک کر
نکال لایا تو ہاتھ کاٹا جائے گا مسئلہ اگر چور سیندھ دیکر پیٹھا اور چیز اندر سے چرا کر
باہر والے چور کو پکڑا دی تو وہ دونون کا ہاتھ کاٹا جاویگا مسئلہ اگر چور نے باہر سے
گھر کے اندر ہاتھ ڈالکر چیز لی یا کسی کی پوشاک سے باہر کو جیب لٹکتی تھی سو کاٹ لی
تو ہاتھ نہ کاٹا جائے گا مسئلہ اگر قطار مین سے ایک اونٹ چرا لیا یا اونٹ پر کا
لدا ہوا مال اتار لیا تو ہاتھ نہ کاٹا جائے گا ہان اگر گون پھاڑ کر مال لیا یا گون پر
مالک موجود تھا جاگتا یا سوتا اور وہ گون لی تو ہاتھ کاٹا جائے گا مسئلہ اگر

صندوق

صندوق کے اندر یا جیب کے اندر یا آستین کے اندر کسی کے ہاتھ ڈالکر مال نکال لیا تو ہاتھ کاٹا جائے گا **فصل فی کیفیۃ القطع و اثباتہ** یعنی ہاتھ پانون کاٹنے کا اور چوری کے ثبوت کا بیان **مسئلہ** چور کا دہنا ہاتھ گٹے کے پاس سے کاٹکر گرم تیل مین بھون دیوینگے پھر دوسری بار اگر چوری کرے تو بایان پانون کاٹین پھر تیسری مرتبہ اگر چوری کرے تو اُسکو قید رکھین جب تک باز آوے اور کاٹے نہین **مسئلہ** اگر پہلے سے چور کے بائین ہاتھ کا انگوٹھا کٹا ہوا ہے یا شل ہے یا انگوٹھے کے سوا دو اُنگلیان کٹی ہوئی ہین یا شل ہین یا دہنا پانون کٹا ہوا ہے اور چوری کی تو اُس چور کے ہاتھ نہ کاٹین گے **مسئلہ** اگر قاضی نے دہنا ہاتھ کاٹنے کا زید کو حکم دیا اور زید نے بایان ہاتھ کاٹ ڈالا تو زید پر دیت نہ آویگی **مسئلہ** جسکا مال چرایا اگر وہ ہاتھ کٹنا چاہے تو چور کا ہاتھ کاٹا جاوے **مسئلہ** اگر زید کے پاس دھروہر تھی وہ دھروہر چور نے چرائی اور زید کے پاس غصب کا مال تھا وہ مال چرایا یا بیاج کا مال تھا وہ چرایا تو زید کی درخواست کے بموجب چور کا ہاتھ کاٹا جائیگا اور اگر اصل مالک چور کا ہاتھ کاٹنا چاہے تو بھی کاٹا جائے گا **مسئلہ** اگر زید کا مال عمرو نے چرایا سو عمرو کا ہاتھ کاٹا گیا پھر وہی مال عمرو کے پاس سے بکر نے چرایا تو اب بکر کا ہاتھ نہ کاٹا جائے گا زید کٹوایا چاہے یا عمرو **مسئلہ** مدعی کے دعوی کرنے سے پہلے اگر چور نے چرائی ہوئی چیز پھیر دی یا قاضی چور کا ہاتھ کاٹنے کا حکم کر چکا بعد اُس کے وہ چور اُس چیز کا مالک ہو گیا یا چور نے دعوے کیا

فصل فی کیفیۃ القطع و اثباتہ

کہ یہ چیز میری ہے یا وہ مال دس درہم سے کم قیمت کا ہو گیا تو ہاتھ نہ کاٹا جائیگا مسئلہ
اگر دو چوروں نے چوری کا اقرار کیا پھر ایک نے اُنمیں سے کہا کہ یہ مال میرا ہے
تو دونوں کا ہاتھ نہ کاٹا جائے گا مسئلہ اگر زید، عمرو دو چوروں نے چوری
کی اور عمرو غائب ہو گیا اور دو گواہوں نے دونوں کے چوری کرنیکی گواہی دی تو
زید موجود کا ہاتھ کاٹا ہی جائیگا مسئلہ اگر غلام نے چوری کا اقرار کیا ایک مال
معین کی تو اُس غلام چور کا ہاتھ کاٹیں اور وہ مال، مال کے مالک کو دیدیں مسئلہ
اگر چور نے مال چوری کا ہلاک کر دیا اور چور کا ہاتھ کاٹا گیا تو اب وہ مال چور سے
نہ لیا جائیگا مسئلہ اگر چرایا ہوا وہی مال موجود ہو تو مالک کو پھیر دلا ملیگا مسئلہ اگر
ایک چور نے کئی آدمیوں کی چیزیں چرائیں یا کئی مرتبہ چوری کی اور ایک مدعی کی
بابت اُسکا ہاتھ کاٹا گیا تو سب کا بدلا ہو گیا اور پھر اُن چوریوں کی بابت کسی
مال کا ضمان اُسپر نہ آوے گا مسئلہ اگر مکان کے اندر چیز چرا کر پھاڑ ڈالی پھر باہر
نکالی تو ہاتھ کاٹا جائے گا اور اگر بکری مکان کے اندر چرا کر ذبح کی اور باہر نکالی تو
ہاتھ نہ کاٹا جائے گا مسئلہ اگر چور نے سونا یا چاندی چرا کر اُس کی اشرفیاں یا
روپیے بنائے تو ہاتھ کاٹا جائے گا اور وہ اشرفیاں روپیے مالک کو پھیر دیے
جائینگے مسئلہ اگر سفید کپڑا چرا کر سرخ رنگا اور ہاتھ کاٹا گیا تو اب وہ کپڑا یا اُسکا
بدلہ چور سے نہ دلایا جائے گا اور اگر سیاہ رنگا تو کپڑا پھیر دلایا جائے گا
باب قطع الطریق یعنی رہزنی کے مسئلے اور قزاقوں کی سزا کا بیان مسئلہ

قزاق راہ نہین لوٹنے پایا اور پکڑا گیا یعنی قصد راہ لوٹنے کا کیا تھا سو پکڑا گیا
تو قید رکھا جائے گا جب تک توبہ نکرے یعنی باز نہ آوے مسئلہ اگر قزاق نے
مال معصوم کا لوٹا اور پکڑا گیا تو اُسکا ایک طرف کا ہاتھ اور دوسری طرف کا
پانون کاٹا جاوے مسئلہ اگر قزاق نے مال نہ لیا اور مار ڈالا تو وہ قزاق
حداً قتل کیا جاوے اگرچہ مقتول کے وارث خون معاف کرین مسئلہ اگر
قزاق نے مال بھی لیا اور مار بھی ڈالا تو اُسکو ہاتھ پاون کاٹکر قتل کرین پھر قتل کے
بعد اگر چاہین تو سولی پر رکھدین یا قتل کرکے سولی پر رکھین یا بغیر ہاتھ پاون کاٹے
زندہ سولی پر رکھدین اور نیزے سے اُسکا پیٹ چاک کردین کہ مر جاوے اور
تین دن تک سولی ہی پر رہنے دین مسئلہ اگر لوٹ کا مال قزاق کے پاس سے
ہلاک ہوگیا اور وہ قزاق مارا گیا تو اُس مال کا ضمان اُسپہ نہین مسئلہ اگر قزاقی
مین بہت سے آدمی شریک ہین تو ہاتھ لگانے والا اور نہ لگانیوالا سب برابر ہین
یعنی سب کو سزا ہوگی مسئلہ اگر قزاق نے لاٹھی سے یا پتھر سے مارا تو ایسا ہی
جیسے تلوار سے مارا مسئلہ اگر قزاقون نے زخمی کرکے مال لیا تو اُن کے
ہاتھ پاؤن کاٹے جاوینگے اور زخم کی دیت نہ لیجاوے گی مسئلہ اگر قزاق
نے صرف زخمی ہی کیا یا قتل کیا پھر توبہ کی یا قزاقون مین بعضے قزاق غیر مکلف
ہین یا قزاقون نے اپنے ذی رحم محرم کو لوٹا یا ایک قافلہ نے دوسرے قافلے
کی راہ ماری یا قزاقون نے رات کو یا دن کو ایک شہر کے اندر یا دو

شہرون کے درمیان مین راہ دی تو حد نہین اور مدعی کو اختیار ہی کہ قصاص لے
یا تاوان لے یا معاف کر دے مسئلہ اگر شہر مین ایک شخص نے کئی مرتبہ ایسی
حرکت کی کہ لوگون کو پھانسی دیکر مار ڈالا تو اُس شخص کو قتل کرینگے کتاب السیر
یعنی جہاد کے مسئلے مسئلہ جہاد (یعنی کافرون سے لڑنا) اپنی طرف سے
شروع کرنا فرض کفایہ ہی کہ اگر بعضے مسلمان جہاد کرین تو باقیون کے ذمے
نہین رہتا اور اگر کوئی بھی جہاد نہ کرے تو سب مسلمان گنہگار ہون مسئلہ یہ
جہاد فرض کفایہ ہی سو لڑکے پر اور عورت پر اور غلام پر اور اندھے پر اور اپاہج پر اور
جسکے ہاتھ کٹے ہون اُسپر واجب نہین مسئلہ اگر کافر مسلمان کے ملک
پر ہجوم یعنی جھگھٹ کرین تو مسلمان کے ذمہ جہاد کرنا فرض عین ہو جاتا ہی
تو عورت بھی خاوند کی بلا اجازت اور غلام بھی میان کی بے اجازت نکلکر
اُن کافرون کو مارین مسئلہ اگر بیت المال خزانہ ہو تو غازیون
کے خرچ کے لیے مسلمانون سے روپیہ تحصیل کرنا مکروہ ہی اور اگر بیت المال
مین مال نہ ہو تو مکروہ نہین مسئلہ جب مسلمان کافرون کو گھیر لین تو اُنسے
کہین کہ مسلمان ہو جاؤ اگر وہ مسلمان ہو جاوین تو بہتر اور اگر مسلمان ہونے سے
انکار کرین تو اُنسے کہین کہ ہم کو جزیہ دو اگر وہ جزیہ قبول کرین تو دنیا مین مسلمانون
کے سے معاملات کے احکام اُن پر جاری ہون گے اور جن کافرون کو مسلمان
ہونے کے لیے نہ کہا گیا اُنکو قتل کرنا نہ چاہیے اور جن کافرون کو ایک مرتبہ کہا گیا

سے پہلے اُنسے کہنا کہ تم مسلمان ہوجاؤ مستحب ہے پھر اگر کافر جزیہ دینا قبول
نہ کرین تو مسلمان اللہ ہی سے مدد چاہین اور اُن سے لڑین منجنیقین کھڑی
کرکے اور اُن پر آگ لگا دین اور اُنکو ڈبو دین اور اُن کے درخت کاٹیں اور
اُنکی کھیتی اُجاڑین اور اُنکو تیرون سے مارین اگرچہ اُنھون نے کچھ مسلمانون
کو اپنے آگے کر لیا ہو تو بھی ہم مسلمان اُن کافرون کی نیت پر ہتھیار
چلاوینگے پھر اگرچہ اُن مسلمانون کے لگے مسئلہ جس لشکر مین شکست کا
خوف ہو اُسمین قرآن اور عورت کو ساتھ نہ لیجانا چاہیے مسئلہ مسلمان
قول کرکے پھر نہ جاوین اور غنیمت کا مال نہ چُراوین اور کافرون کے ناک کان
وغیرہ اعضا نہ کاٹین اور عورت کو اور غیر مکلف کو اور بوڑھے دنیا سے گذرے
اور اندھے کو اور لولے کو قتل نہ کرین ہان اگر اُنمین سے جو لڑائی کی تدبیر
کافرون کو سکھاتا ہو یا حاکم ہو تو قتل کرین مسئلہ مسلمان اپنے باپ کافر کو
آپ قتل نہ کرے اور ٹھہرے تاکہ اور شخص اُسکو قتل کرے مسئلہ اگر امام
مصلحت دیکھے تو صلح کرلے اگرچہ مال لیکر صلح ہو پھر صلح کے بعد اگر صلح
توڑنے مین مصلحت ہو تو کافرون کو خبر کرکے صلح توڑدے کہ ہمنے صلح توڑ دی اور
اگر کافرون کے بادشاہ نے ہمارے ساتھ خیانت کی تو اُن کے بدون
خبر کیے ہم صلح توڑ دینگے اور اُن سے لڑین گے مسئلہ مرتدون سے اگر
صلح کرین تو مال لیکر نہ کرین اور اگر مال لے لیا ہو تو پھیر نہ دینگے مسئلہ کافر کے ہاتھ

طرف سے عاریت والے کے پاس تھا اُسکے مرنے کے دن تک تو البتہ زید کو
وہ مکان دلادے **مسئلہ** اگر کوئی چیز زندہ زید کے قبضہ مین ہو اور عمرو نے
دعوی کیا کہ میری ہو اور عمرو کے گواہون نے گواہی دی کہ مہینا بھر ہوا یا سال بھر
ہوا کہ یہ چیز عمرو کے قبضہ مین تھی تو یہ گواہی رد ہو اور اگر مدعا علیہ نے اقرار
کیا کہ ہان مہینا یا سال ہوا کہ چیز مدعی کے قبضہ مین تھی یا مدعا علیہ کے ایسے اقرار
کی بابت مدعی نے گواہ گذرانے تو وہ چیز مدعی کو دلائی جائیگی **باب الشہادۃ
علی الشہادۃ** **مسئلہ** حد اور خون کے سوا اور مقدمہ مین فرعی گواہون کی
گواہی مانی جائیگی **مسئلہ** اگر دو گواہ مرد فرعی دو گواہ اصلی کی گواہی پر
گواہی دین تو مانی جائیگی مگر ایک گواہ فرعی کی گواہی ایک گواہ اصلی کی گواہی
پر نہ مانی جائیگی **مسئلہ** فرعی گواہ بننے کی یہ وضع ہو کہ اصل گواہ فرعی گواہ
سے کہے کہ تو میری گواہی پر گواہ رہ کہ مین گواہی دیتا ہون کہ فلانے مدعا علیہ
نے میرے سامنے اتنے روپیون کا اقرار کیا تھا **مسئلہ** فرعی گواہ کو گواہی دینا
یون چاہیے کہ مین گواہی دیتا ہون کہ زید نے مجھکو گواہ کیا اپنی گواہی پر کہ خالد
نے اقرار کیا اُسکے آگے عمرو کے اتنے روپیون کا اور زید نے مجھکو کہا کہ تو
گواہی دے میری گواہی پر خالد کے اقرار کی بابت **مسئلہ** فرعی گواہون
کی گواہی تب ہی سُنی جاے جب اصل گواہ مرگئے ہون یا بیمار ہون یا سفر کو گئے
ہون **مسئلہ** اگر فرعی گواہون نے اصل گواہون کو عدل بتایا تو جائز ہو

اور نہین تو قاضی اول گواہون کی عدالت دریافت کرے مسئلہ اگر اصل
گواہون نے انکار کیا کہ ہم گواہ نہین ہین تو فرع کے گواہ باطل ہین مسئلہ اگر
دو فرعی گواہون نے گواہی دی دو اصلی گواہون کی طرف سے ایک ہندہ
نامی عورت پر ہزار روپیہ کی بابت کہ زبیدہ کی بیٹی ہندہ نے فلانے شخص کے
ہزار روپیون کی بابت فلانے گواہون کے سامنے اقرار کیا تھا سو ان گواہون
نے ہمسے کہا کہ ہم اسی ہندہ کو پہچانتے ہین پھر مدعی ایک عورت کو لے آیا ان
فرعی گواہون نے کہا کہ ہم نہین پہچانتے کہ یہ وہ ہندہ ہی یا نہین تو قاضی مدعی
سے کہے کہ دو گواہ اور لا اس بات کے کہ یہ عورت وہی ہندہ ہی اسیطرح اگر ایک
قاضی نے دوسرے قاضی کو لکھ بھیجا کہ فلانے فلانے نے میرے آگے
گواہی دی کہ فلانے کے زید پر اتنے روپیے آتے ہین اور زید وہان منکر ہوا کہ مین
وہ زید نہین ہون تو گواہ زید کے پہچاننے کے اور درکار ہونگے مسئلہ اگر
فرعی گواہون نے کہا کہ فلانی بیٹی فلانی تمیمیہ یا قاضی نے دوسرے قاضی کو
یون لکھا تو معتبر نہین جب تک اسکا قبیلہ نہ بیان کرے مسئلہ اگر گواہ نے
اقرار کیا کہ مین نے جھوٹی گواہی دی تو اسکو ہنڈایا جاے اور تعزیر نکیجاے

## باب الرجوع عن الشہادۃ اسمین گواہی سے پھر جانے کا بیان ہی

مسئلہ اگر گواہ ادا کی ہوئی گواہی سے پھر گیا تو معتبر نہین مگر درصورتیکہ کسی
قاضی کے سامنے پھر گیا تو معتبر ہی مسئلہ اگر مقدمہ مین قاضی کے

[illegible]

باب الرجوع عن الشہادۃ

حکم دینے سے پہلے دونون گواہ پھر گئے تو قاضی مقدمہ مین حکم نہ دے اور اگر حکم کے بعد پھر گئے تو قاضی اُس حکم کو بحال رکھے اور اُس گواہی مین جسقدر کسی کو دینا آیا ہو اُسقدر اُن گواہون سے قاضی دلاوے درصورتیکہ مدعی بہا پر مدعی قابض ہو گیا ہو دین ہو یا عین ہو **مسئلہ** اگر قاضی کے حکم اور مدعی کے قبضہ کے بعد ایک گواہ دو مین سے پھر گیا تو آدھا مال اُس گواہ کو دینا آوے گا **مسئلہ** جتنے گواہ گواہی سے نہ پھرین اُتنون کا اعتبار کیا جائے گا پھر گئے گواہون کی گنتی کا اعتبار نہین مثلاً ایک مقدمہ مین تین گواہ تھے اور حکم اور مدعی کے قبضہ کے بعد ایک گواہ پھر گیا تو اُس پھرے ہوئے کو کچھ دینا نہ پڑیگا اور اگر دوسرا بھی پھر گیا تو اُن دونون پر آدھا مال تاوان پڑے گا اور اگر ایک مرد اور دو عورتون نے گواہی دی پھر ایک عورت پھر گئی تو چوتھائی مال اُسپر تاوان پڑیگا اور اگر دونون پھر گئین تو آدھا مال تاوان مین پڑیگا اور اگر ایک مرد اور دس عورتون نے گواہی دی تھی پھر آٹھ پھر گئین تو اُنکو کچھ دینا نہ آویگا پھر اگر نوین بھی پھر گئی تو اُن نو ون پر چوتھائی مال تاوان پڑے گا پھر اگر دسون عورتین اور وہ ایک مرد گیارہون گواہ پھر گئے تو کل مال تاوان پڑیگا سب پر حصہ کر کے ایک حصہ مرد پر اور پانچ حصہ دس عورتون پر **مسئلہ** اگر دو شخصون نے گواہی دی کسی مرد پر یا عورت پر نکاح کی بقدر مہر مثل کے اور دونون گواہ پھر گئے تو اُن پر کچھ تاوان نہ پڑے گا اور اگر مہر مثل سے زیادہ مہر کی گواہی

دی تھی تو اُس زیادہ کی قدر تاوان دینا آویگا مسئلہ اگر دو گواہون نے
ایک چیز کی قیمت مثل یا زیادہ قیمت کی بیع کی بابت گواہی دی پھر پھر گئے
تو اُنپر تاوان نہ پڑیگا اور اگر کم قیمت کی بابت گواہی دی تو جسقدر قیمت کم
ہو گئی اُسی قدر تاوان پڑے گا مسئلہ اگر صحبت سے پہلے طلاق دینے
کی گواہی دی پھر پھر گئے تو آدھی مہر کی قدر تاوان پڑیگا اور اگر صحبت کے
بعد طلاق کی گواہی دی تو کچھہ دینا نہ آویگا اور اگر غلام کے آزاد کرنے کی گواہی
دیکر پھر گئے تو اُن پر غلام کی قیمت تاوان پڑیگی اور اگر خون کی گواہی دیکر
پھر گئے تو گواہون پر دیت تاوان پڑیگی اور قصاص گواہون سے نہ لینگے
مسئلہ اگر فرعی گواہ پھر گئے تو وہی تاوان دینگے اور اگر اصل گواہون نے
کہا کہ ہمنے فرعیون کو گواہ نہیں کیا تھا یا کہا کہ گواہ تو کیا تھا لیکن ہمنے غلطی
کی تھی تو بھی اصلی گواہ تاوان نہ دینگے مسئلہ اگر اصلی اور فرعی سب
گواہ پھر گئے تو فرعی ہی گواہون پر تاوان پڑیگا مسئلہ اگر فرعی
گواہ نے کہا کہ اصلی گواہون نے جھوٹھہ کہا یا غلطی کی تو اُن کی اس بات کا
لحاظ نہ کیا جاوے گا مسئلہ اگر مزکی نے تزکیہ سے رجوع کیا تو اُس کو
تاوان دینا آوے گا مسئلہ اگر دو گواہون نے گواہی دی کہ زید نے
قسم کھائی کہ اگر مین گھر مین جاؤن تو غلام میرا آزاد ہے اور دوسرے گواہ
نے گواہی دی کہ زید گھر مین گیا پھر یہ چارون گواہ پھر گئے تو جن گواہون نے

قسم کھانے کی گواہی دی تھی اُنپر تاوان پڑے گا **مسئلہ** اگر چار گواہون
نے زنا کی گواہی دی اور دو گواہون نے محصن ہونے کی گواہی دی پھر
رجم کے بعد سب گواہ پھر گئے تو زنا والے گواہون پر تاوان پڑیگا **کتاب الوکالۃ**
وکیل کرنا درست ہی اور وکیل کرنا اُسکو کہتے ہین کہ غیر شخص کو اپنی جگہ پر تصرف
کرنے مین قائم کرنا تو ایسے شخص کی طرف سے وکیل کرنا ہو سکتا ہی جو خود
مالک تصرف کا ہو بشرطیکہ وکیل ایسا شخص ہو جو اُس کام کے متعلق عقد
کی حقیقت سمجھتا ہو جس کام کا وکیل ہو اگرچہ وکیل لڑکا ہو یا غلام ہو کہ میان
نے اُسکو مجبور کیا ہو **مسئلہ** جو عقد آپ کر سکتا ہی اُس کے لیے وکیل بھی
قائم کر سکتا ہی **مسئلہ** حقوق کی بابت جھگڑنے کو وکیل کرنا طرف ثانی کی
رضامندی سے جائز ہی اور اگر موکل بیمار ہو یا تین دن کے راستے سے زیادہ
دور ہو یا سفر کو جایا چاہتا ہو یا پردہ نشین عورت ہو تو بلا رضامندی طرف ثانی
کے بھی درست ہی **مسئلہ** حق دینے اور حق لینے کے واسطے وکیل کرنا جائز ہی
**مسئلہ** اگر موکل قاضی کی مجلس مین موجود نہ ہو تو حدود اور قصاص لینے کے لیے
وکیل کرنا جائز ہی **مسئلہ** جن عقود کو وکیل اپنی طرف سے نسبت کرتا ہی جیسے بیع و اجارہ
اور صلح اقرار سے تو ان عقود کے حق بھی وکیل ہی سے متعلق ہوتے ہین بشرطیکہ
وکیل مجبور نہ ہو اور حق یہ ہین جیسے مبیع کا سونپنا یا مبیع پر قبضہ کرنا اور قیمت مبیع کی
لینا اور بصورتیکہ مبیع کا کوئی اور مستحق نکلا تو اُس کی قیمت بائع سے لینا اور

مبیع عیب دار ہو تو اُسکا جھگڑا کرنا مسئلہ معقود پر ملک سرے سے موکل ہی کی ثابت ہوتی ہے چنانچہ وکیل اگر اپنے رشتہ دار غلام کو موکل کے واسطے مول لے تو وہ آزاد نہیں ہوجاتا ہے مسئلہ جن عقود کو وکیل موکل کی طرف نسبت کرتا ہے جیسے نکاح اور خلع اور عمداً خون سے صلح یا انکار سے صلح تو ان عقود کے حق بھی موکل سے متعلق ہوتے ہین تو شوہر کے وکیل سے مہر نہ مانگا جائے گا اور زوجہ کے وکیل سے زوجہ طلب نہ کی جائیگی مسئلہ مشتری کو اختیار ہے کہ موکل کے ہاتھ مین ثمن نہ دے اور دیدے تو درست ہے پھر مشتری سے وکیل بائع کا نہین مانگ سکتا باب الوکالۃ بالبیع والشرا یعنی خرید و فروخت کے وکیل کا بیان مسئلہ اگر ہروی کپڑا یا گھوڑا یا خچر مول لینے کو وکیل کیا تو درست ہے خواہ قیمت کا تعین کیا خواہ نہ کیا مسئلہ اگر غلام یا حویلی خرید کرنے کو وکیل کیا اور قیمت کا تعین نہ کیا تو بھی جائز ہے مسئلہ اگر وکیل کیا کہ کپڑا مول لاؤ یا چارپایہ جانور مول لاؤ تو جائز نہین اگرچہ قیمت معین کردے مسئلہ اگر وکیل کیا طعام مول لانے کو تو گیہون اور گیہون کا آٹا مول لانے کا وہ وکیل ہوا مسئلہ جب تک مبیع وکیل کے پاس ہو دے تب تک وکیل کو اختیار ہے کہ اگر اسمین عیب ہو تو پھیر دے اور اگر موکل کو دیدی ہے تو بلا اجازت موکل کے وکیل پھیر نہین سکتا مسئلہ اگر وکیل نے چیز مول لیکر قیمت اپنے پاس سے بائع کو دی تو وکیل کو اختیار ہے کہ جبتک قیمت اپنے

باب الوکالۃ بالبیع والشراء

موکل سے نہ لے لے تب تک مبیع موکل کو نہ دوے یعنی حبس کرے پھر اگر حبس کرنے سے پہلے ہی مبیع وکیل کے پاس ہلاک ہوگئی تو موکل کے لیے اُس کی قیمت موکل ہی کو دینا آوینگی اور اگر وکیل نے حبس کی تھی بعد حبس کے ہلاک ہوگئی تو اُسکا ایسا حال ہے جیسے بائع کے پاس سے مبیع ہلاک ہوگئی یعنی موکل پر وکیل کا قیمت کی بابت کچھ دعوی نہ پہونچیگا مسئلہ بیع صرف اور بیع سلم کے مقدمات مین اگر وکیل مجلس مین موجود رہا اور قبض اور تسلیم کیا تو جائز ہے خواہ موکل اُٹھ جاوے خواہ موجود رہے اور اگر موکل نے موجود رہکر قبض و تسلیم کیا اور وکیل اُٹھ گیا تھا تو جائز نہین ہمین وکیل ہی کا اعتبار ہے موکل کے موجود ہونے نہونے کا اعتبار نہین مسئلہ اگر ایک روپیہ کے بدلے دس سیر گوشت مول لانے کو وکیل کیا اور وہ وکیل بیس سیر گوشت ایک روپیہ کو لے آیا ایسا گوشت کہ ویسا روپیہ کا دس سیر بکتا تھا تو موکل پر لازم ہوگیا کہ اُسمین سے دس سیر آدھے روپیہ کو لے ہی لے مسئلہ اگر معین چیز کے خریدنے کو وکیل کیا تو وہ چیز وکیل اپنے واسطے خرید نہین کرسکتا مگر ہان وہی چیز اگر وکیل نے نقود کے سوا اور چیز کے بدلے مول لی یا موکل کی بتائی ہوئی قیمت سے کم زیادہ مول لی تو وہ وکیل ہی کی ہوئی مسئلہ اگر غیر معین چیز کے مول لینے کو وکیل کیا تو جو خریدا وہ وکیل کا ہے مگر درصورتیکہ وکیل موکل کی نیت پر یا موکل کے مال سے خریدے تو موکل کا ہے مسئلہ

اگر وکیل کو قیمت نہ دی تھی اور وکیل نے کہا کہ یہ چیز مین نے تیرے لیے مول
لی اور موکل کہتا ہو کہ تو نے اپنے لیے مول لی تو موکل کا کہنا معتبر ہو اور اگر قیمت
وکیل کو دیدی تھی تو وکیل سچا ہو مسئلہ اگر زید نے عمرو سے کہا کہ یہ چیز
میرے ہاتھ بکر کے واسطے تو بیچ سو اُسنے بیچی پھر زید نے انکار کیا کہ مجھکو بکر نے
وکیل نہین کیا تھا تو وہ چیز بکر ہی کی ہوئی مگر درصورتیکہ بکر کہے کہ مین نے
زید کو وکیل نہین کیا تو البتہ زید ہی کی وہ چیز ہوگی بشرطیکہ زید نے وہ چیز
بکر کو سونپ نہ دی ہو اور اگر سونپ دی تو بکر ہی کی ہو مسئلہ اگر زید کو وکیل
کیا معین دو غلاموں کے خریدنے کو اور قیمت معین نہ کردی پھر زید نے اُن
مین سے ایک غلام مول لیا تو درست ہو مسئلہ اگر دو معین غلاموں کے
ہزار روپیہ کو خریدنے کے لیے وکیل کیا اور قیمت دونون کی برابر ہو سو وکیل نے
ایک غلام خریدا پانسو روپیہ کو یا کم کو تو درست ہو اور اگر پانسو سے زیادہ کو لیا
تو درست نہین مگر درصورتیکہ دوسرے غلام کو بھی اُتنے روپیون کو جو ہزار روپیہ
سے باقی بچے جھگڑے سے پہلے مول لے لیا تو البتہ درست ہو مسئلہ زید کے ہزار روپیے
عمرو پر آتے تھے سو زید نے اُسکو اپنا وکیل کیا کہ ان ہزار روپیہ کو یہ چیز معین
مول لے دے پھر عمرو نے خریدی تو درست ہو اور اگر معین چیز مول لینے کو
نہین کہا تو وہ مبیع عمرو کی ہو مسئلہ اگر ہزار روپیے دیدیے ایک باندی کے
مول لینے کو اور باندی خریدی پھر موکل نے کہا کہ پانسو کو خریدی اور وکیل

کہتا ہو ہزار کو خریدی ہی تو وکیل کا کہنا معتبر ہو اور اگر روپیے نہین دیے تھے تو
موکل کا کہنا معتبر ہو **مسئلہ** اگر وکیل کیا معین چیز کے خریدنے کو اور قیمت
معین نہ کی پھر وکیل نے کہا کہ ہزار کو خریدی اور بائع نے اُسکو سچا کہا اور موکل
نے کہا کہ پانسو کو خریدی تو وکیل اور موکل دونون کو قسم دینگے **مسئلہ** اگر ایک
غلام نے زید سے کہا کہ تو میرے میان سے مجھکو میرے لیے ہزار روپیہ کو
خرید دے اور ہزار روپیے بھی غلام نے دیدیے پھر زید نے خریدا اور اُسکے میان
سے کہا کہ مین نے اُسکو اُسکے لیے خریدا سو میان نے یہ بات جانکر بیچا تو وہ غلام
آزاد ہوگیا اور اُسکی ولا میان کو پہونچیگی اور اگر زید نے اتناہی کہا کہ مین نے
اس غلام کو مول لیا تو وہ غلام زید کا ہوا اور وہ ہزار روپیے میان کے اور
سو اُسکے ہزار روپیے اور زید سے میان لیوے **مسئلہ** اگر زید نے
ایک غلام سے کہا کہ تو میرے لیے اپنے آپ کو اپنے میان سے مول لیلے سو
اُسنے میان سے کہا کہ مجھکو میرے ہی ہاتھ زید کے لیے بیچڈال پھر اُسنے بیچا تو وہ
غلام زید کا ہوا اور اگر غلام نے میان سے یہ نہ کہا تھا کہ فلانے کے لیے بیچڈال
تو وہ غلام آزاد ہوگیا **فصل مسئلہ** بیع اور شرا کا وکیل ایسے شخص سے خرید و
فروخت نہ کرے جسکی گواہی اُس وکیل کے حق مین نمانی جاوے **مسئلہ**
بیچنے کا جو وکیل ہو اُسکو اختیار ہو کہ کم قیمت پر اور زیادہ قیمت پر اور عوض کے
بدلے اور نقد بیچے **مسئلہ** اگر مول لینے کو وکیل کیا تو اُسکا غیر مثل

وہی درست ہی جو قیمت مثل پر یا تھوڑے سے غبن پر خریدے اور تھوڑا غبن وہی ہی کہ مقومون کی نظر مین اتنی قیمت کو چیز بیچے **مسئلہ** اگر غلام بیچنے کو وکیل کیا سو اُسنے آدھا غلام بیچا تو درست ہی اور خرید مین اگر آدھا خریدا تو جب تک باقی آدھا نہ خریدلے تب تک یہ خرید موقوف ہی **مسئلہ** اگر مشتری نے بائع کے وکیل کو بسبب عیب کے گواہون سے ثابت کرکے یا نکول سے مبیع پھیر دے تو وکیل موکل کو پھیر دے اور ایسے ہی اُس صورت مین کہ وکیل نے اقرار کیا ہو مبیع مین قدیمی عیب کا اور وہ چیز مشتری نے پھیری تو وکیل موکل کو پھیر دے **مسئلہ** اگر وکیل نے چیز اُدھار پر بیچی موکل نے کہا کہ مین نے تجھ سے نقد بیچنے کو کہا تھا اور وکیل نے کہا کہ تو نے نقد یا قرضا کچھ نہین کہا تھا فقط بیچنے کو کہا تھا تو موکل کا کہنا معتبر ہی مگر مضاربت کی صورت مین مضارب کا کہنا اس حال مین معتبر ہوگا **مسئلہ** اگر بیع کے وکیل نے قیمت کے بدلے کوئی چیز گرو رکھ لی اور وہ چیز وکیل کے پاس سے ہلاک ہوگئی یا قیمت کے بدلے ضامن لیا اور ضامن محتاج ہوگیا تو وکیل کو کچھ دینا نہ آویگا **مسئلہ** اگر موکل نے دو وکیل کیے تو انمین سے اکیلے ایک کو تصرف جائز نہین ہی مگر درصورتیکہ جھگڑنے کے واسطے یا طلاق کے مقدمہ مین یا بلا عوض آزاد کرنے کے مقدمہ مین یا ودیعت کے پھیر دینے یا دین کے ادا کرنے کے مقدمہ مین جو دو وکیل ہون تو ایک کو بھی تصرف جائز ہی **مسئلہ** اگر

موکل نے وکیل کو کہا کہ جیسا تیری رائے مین آوے ویسا کر تو وکیل کو اختیار
ہی اور کو وکیل کر لے اور نہین تو بلا اجازت موکل کے وکیل اور کسی کو وکیل
نہین کر سکتا مسئلہ اگر وکیل نے موکل کی بلا اجازت دوسرے کو وکیل
کیا سو دوسرے وکیل نے پہلے وکیل کے سامنے تصرف کیا تو درست ہی
اسیطرح اگر اجنبی نے وکیل کے سامنے موکل کی چیز بیچ ڈالی اور وکیل نے اجازت
دی تو درست ہی مسئلہ اگر غلام نے یا مکاتب یا کافر نے اپنی چھوٹی لڑکی
حرہ مسلمان کا کسی سے نکاح کر دیا اسکے مال سے اس کے لیے کوئی
چیز بیچی یا مول لی تو نہین جائز ہی باب الوکالة بالخصومة والقبض یعنی
وکیل کرنا واسطے جھگڑا کرنے یا مال لینے کے مسئلہ اگر جھگڑنے کو یا
تقاضا کرنے کو وکیل کیا تو اس وکیل کو قبض[لہ] کا اختیار نہین ہی مسئلہ
دین کے قبض کا جو وکیل ہوا اسکو جھگڑے کا بھی اختیار ہی مسئلہ عین کے
قبض کا جو وکیل ہوا اسکو جھگڑے کا اختیار نہین ہوتا پھر اس صورت مین اگر
ایسے وکیل کے روبرو مدعا علیہ نے گواہ گذرانے کہ تیرے موکل نے یہ چیز میرے
ہاتھ بیچ ڈالی تو موکل کے آنے تک یہ بات موقوف رہیگی اور ایسا ہی حال ہی اس
صورت مین کہ اگر وکیل کسی کی عورت کو یا غلام کو ایک شہر سے دوسرے شہر کو
لیجانا چاہے اور وہ عورت طلاق کے گواہ اور غلام آزاد کرنے کے گواہ گذرانے
تو شوہر اور میان کے روبرو ہی سنے جاوینگے مسئلہ اگر جھگڑے کے لیے وکیل تھا

باب الوکالة بالخصومة والقبض

[illegible]

اور اُسنے قاضی کے سامنے طرف ثانی کے حق کا اقرار کیا تو معتبر ہی اور قاضی کے سامنے نہ کیا تو معتبر نہین ہی **مسئلہ** مال ضامن کو اُسی مال کے قبض کرنے کو وکیل کرنا باطل ہی **مسئلہ** زید نے دعوی کیا کہ عمرو کا دین بکر پر آتا ہی سو عمرو نے مجھکو اُسکے قبض کے لیے وکیل کیا اور بکر نے وکیل کو سچا بتایا تو قاضی حکم کر دے کہ بکر دین زید کو دیدے پھر جب عمرو آیا اور اُسنے وکیل کو سچا بتایا تو بکر بری ہوگیا اور نہین تو عمرو اپنا دین بکر سے لے اور بکر زید سے لے اگر زید کے پاس بچ رہا ہو اور جو زید کے پاس سے وہ دین کھو گیا تو بکر زید سے کچھ نپاویگا مگر ہان درصورتیکہ زید ضامن ہوا ہو جب بکر نے دین اُسکو ادا کیا یا درصورتیکہ بکر نے زید کو وکالت کی بابت سچا نہ بتایا صرف زید کے دعوے کے بموجب اُسکو دین ادا کر دیا تو البتہ زید سے دین پھر دلا پاویگا **مسئلہ** اگر زید نے دعوی کیا کہ مین ودیعہ کے قبض کے لیے وکیل ہون اور جسکے پاس ودیعت تھی اُسنے زید کو سچا بتایا تو قاضی حکم نہ کرے کہ وہ ودیعت زید کے حوالہ کیجاوے اور یہی اُسکا حکم ہی اگر زید دعوی کرے کہ یہ ودیعت مین نے مالک سے مول لی ہی اور جسکے پاس ودیعت ہی وہ زید کو سچا بتاوے اور اگر یون دعوی کیا کہ جسکی ودیعت تھی وہ مرگیا اور یہ ودیعت میراث چھوڑی اور جسکے پاس ودیعت تھی اُسنے وکیل کو سچا بتایا تو وہ ودیعت وکیل کو سونپ دیجائیگی **مسئلہ** اگر مال کے قبض کے لیے وکیل کیا اور مدعی علیہ نے دعوی کیا کہ اصل مدعی مجھسے لیچکا ہی

تو اب یہ مدعا علیہ مال وکیل کو دیدے اور موکل کو قسم دے مسئلہ اگر باندی مین عیب ہونے کے مقدمہ مین مشتری نے وکیل کیا اور بائع کہتا ہو کہ مشتری اس عیب سے راضی ہو گیا تھا تو وہ باندی بائع کو پھیر نہ دیجاویگی جب تک مشتری کو قسم نہ دے لین مسئلہ اگر کسی نے دس روپیہ ایک شخص کو دیے کہ میرے گھروالون کو کھلائیو سوا سنے اپنے پاس سے روپیے کھلائے تو یہ دس اُس دس کے بدلے ہوگئے باب عزل الوکیل یعنی وکیل کے برطرف کرنے کا بیان مسئلہ اگر موکل نے وکیل کو معزول کیا اور وکیل کو معلوم ہو گیا تو وکالت باطل ہوگئی مسئلہ اگر موکل یا وکیل مرگیا یا دیوانہ ہوگیا یا مرتد ہو کر دارالحرب مین جا رہا وکالت جاتی رہی مسئلہ اگر دو ساجھیون مین سے ایک کا وکیل ساجھی کے معاملہ مین تھا جب وہ شریک ساجھا چھوڑ کر الگ ہو جاوین تو وکالت جاتی رہی مسئلہ اگر وکیل کرنے کے بعد مکاتب کمانے سے عاجز ہو گیا یا ماذون غلام محجوب ہو گیا تو وکالت جاتی رہی مسئلہ جس کام کو وکیل کیا اگر اُسمین موکل خود تصرف کرنے لگے تو وکالت جاتی رہی کتاب الدعوے جھگڑے کے وقت چیز کو اپنی بتلانے کا نام دعوی ہو اور مدعی اُسکو کہتے ہین جو دعوی کرے اور جب دعوی سے باز آوے تو اُس سے کوئی مزاحمت نکرے اور مدعا علیہ اُسکو کہتے ہین جسپر دعوی کیا جاوے اور جو وہ نہ جھگڑے تو دعوی کا جواب اُس سے زبردستی مانگا جاوے مسئلہ دعوی تب ٹھیک ہو جب مدعی جنس اور

باب عزل الوکیل

کتاب الدعوے

قدر بیان کرے مسئلہ اگر عین کا دعوی کیا کہ وہ مدعا علیہ کے پاس ہی تو
مدعا علیہ سے وہ چیز منگائی جاوے تاکہ مدعی دعوی کے وقت اور گواہ
گواہی کے وقت یا مدعا علیہ قسم کے وقت اس چیز کی طرف اشارہ کرین اور اُس
چیز کا وہان موجود ہونا متعذر ہو تو اُسکی قیمت بیان کیجاوے مسئلہ اگر عقار کا
(یعنی مدعی بیان کرنے ۱۲) (اور نام)
دعوی کیا تو اُسکی حدین بیان کرنا چاہیے پھر اگر تین طرف کی حدین بیان کئین
توبھی کافی ہی مسئلہ اگر حدون والے لوگ مشہور ہین تو فقط اُنھین کے نام ورنہ
اُنکے باپ دادون کے بھی نام بیان کرنا ضرور ہی مسئلہ عین کے دعوی مین
یہ بات بیان کرنا ضرور ہی کہ وہ چیز مدعا علیہ کے قبضہ مین ہی مسئلہ عقار پر قبضہ
کا مدعا علیہ نے اقرار کیا اور مدعی نے اُسکو سچا بتایا تو اسی مدعا علیہ کا قبضہ
ثابت نہین ہوگا جب تک مدعی گواہ نہ گذرانے یا خود قاضی کو قبضہ معلوم ہوا کہ
منقول چیز پر قبضہ مدعا علیہ کا ثابت ہوجاویگا اگر مدعا علیہ قبضہ کا اقرار کرے
اور مدعی اُسکو سچا بتاوے مسئلہ عین کے دعوی مین ضرور ہی کہ یہ بات
لکھے کہ مدعی وہ چیز مدعا علیہ سے مانگتا ہی مسئلہ دین کے دعوی مین صفت
اُسکا بیان کرنا ضرور ہی اور یہ کہ مدعی مدعا علیہ سے مانگتا ہی مسئلہ جب
دعوی ٹھیک ہوجاوے تب قاضی مدعا علیہ سے جواب پوچھے اگر وہ اقرار کرے
تو حکم کرے اور اگر انکار کرے تو مدعی سے گواہ مانگے جو مدعی گواہ گذرانے تو مدعا علیہ
پر مدعی کے دعوی کا حکم کردے اور اگر مدعی گواہ نہ دے اور مدعا علیہ سے

قسم کھانا مانگے تو قاضی مدعا علیہ کو قسم دے مسئلہ قسم مدعی پر عائد نہوگی
اور اصل مالک کے دعوے مین قابض کے گواہ نہ سنے جاوینگے اور قابض اور
بیدخل دونون اگر اپنے اپنے گواہ گذرانین تو بیدخل کے گواہون کا سننا بہتر ہے
مسئلہ اگر مدعا علیہ کو قسم کہا نے کو ایکبار کہا اسنے نمانا تو اُس کے مدعی کو
قسم دیے قاضی حکم کردے یا اگر مدعا علیہ سے قسم کو کہا اور وہ چپ ہو رہا تو
بھی حکم کردے مسئلہ مدعا علیہ کو قسم کھانے کے لیے تین دفعہ کہنا مستحب
ہے مسئلہ قاضی قسم نہ دے نکاح اور رجعت اور ایلا اور استیلاد اور رق
اور نسب اور ولا کے دعوے مین اور قاضی امام فخرالدین نے کہا کہ منکر کو
ان مقدمون مین بھی قسم دے اور اسی پر فتویٰ ہے مسئلہ قسم نہ دے حد اور
لعان کے مقدمون مین مسئلہ چور سے کہے کہ قسم کہا اگر وہ قسم سے انکار کرے
تو چوری کا مال اُسکو دینا آوے اور ہاتھ نہ کاٹا جاوے مسئلہ اگر جورو
نے دعوی کیا کہ خاوند نے صحبت سے پہلے طلاق دی ہے تو خاوند کو
قسم دے اگر وہ قسم نہ کھاوے تو آدھا مہر اُسپر دینا آوے مسئلہ خون کا
منکر اگر قسم نہ کھاوے تو اُسکو قید کرے تا کہ اقرار کرے یا قسم کھالے مسئلہ
جسم کے مقدمہ مین مدعا علیہ منکر اگر قسم نہ کھاوے تو اُس سے بدلا لیا جاوے
مسئلہ اگر مدعی کہے کہ میرے گواہ موجود ہین اور مدعا علیہ سے قسم مانگے
تو مدعا علیہ کو قسم نہ دیجائیگی مگر کہین گے حاضر ضامنی دے تین دن کے لیے

پھر اگر وہ حاضر ضامنی دینے سے انکار کرے تو مدعی اُسکے ساتھ رہے یعنی
جہان وہ جاوے یہ بھی جاوے اور اگر مدعا علیہ مسافر ہو تو جبتک قاضی اپنے
دربار مین رہے تب تک مدعی اُس مدعا علیہ کے ساتھ رہے **مسئلہ** قسم دیجائیگی
باللہ تعالی کے لفظ سے **مسئلہ** طلاق اور اعتاق کی قسم نہ دیجائیگی مگر درصورتیکہ
مدعی خواہ مخواہ طلاق یا اعتاق ہی کی قسم مانگے **مسئلہ** اگر قسم زیادہ مضبوط
کرنا ہو تو اللہ تعالی کے نام کے ساتھ اوصاف بھی بیان کرے اور یون نہ کرے
کہ مدعا علیہ فلانے وقت یا فلانے مکان مین قسم کھاوے جیسے جمعہ کے روز مسجد مین
**مسئلہ** یہودی سے یون قسم لے کہ قسم ہے اُس اللہ کی جس نے موسیٰ پر
توریت اُتاری اور نصرانی سے یون قسم لے کہ قسم ہے اُس اللہ کی جس نے
عیسیٰ پر انجیل اُتاری اور مجوسی سے یون کہ قسم ہے اُس خدا کی جس نے
آگ پیدا کی اور بت پرست سے قسم اللہ کی اور ان کافرون کو انکے عبادتخانون
مین لیجا کر قسم نہ دیجائیگی **مسئلہ** مدعا علیہ کو دعوے کی قسم دیجائیگی مثلاً بیع کے
دعوی مین یون کہے کہ باللہ میرے اور اُسکے بیچ مین اب بیع قائم نہین ہے اور
نکاح کے دعوی مین یون کہے کہ باللہ میرے اور اُسکے درمیان مین اب نکاح
قائم نہین ہے اور غصب کے دعوی مین باللہ مجھپر اب پھیر دینا اُسکا واجب نہین ہے
اور طلاق کے دعوی مین باللہ اب یہ عورت مجھسے بائن نہین ہے **مسئلہ** اگر
جوار کے سبب سے شفعہ کا دعوی کیا یا بائنہ عورت نے عدت کے ایام کے نفقہ کا

دعوی کیا اور مدعی علیہ شافعی مذہب ہو تو ان دونون صورتون مین اُسکو
سبب کے بابت قسم دیجائیگی یعنی یون کہ باللہ اس مکان کو مین نے مول
نہین لیا ہی یا باللہ مین نے اس عورت کو طلاق نہین دی ہی مسئلہ اگر
ایک غلام میراث مین پایا اور دوسرے شخص نے دعوی کیا کہ یہ غلام میرا ہی
تو مدعا علیہ یون قسم کھاوے کہ باللہ مین نہین جانتا کہ یہ غلام اسکا ہی اور اگر غلام
مول لیا تھا یا کسی نے بخشا تھا تو یون قسم کھاوے کہ باللہ یہ غلام اسکا نہین ہی مسئلہ
اگر منکر مدعا علیہ پر قسم عائد ہوتی اور اُسنے مدعی سے کہا کہ اتنے مثلاً دس روپیے
مجھسے لیلے اور قسم نہ دے اور مدعی نے مان لیا یا مدعی نے مدعا علیہ سے کہا کہ قسم
کے دعوی سے مین تجھسے صلح کرتا ہون اسقدر مال مجھکو دے اور مدعا علیہ نے
مان لیا تو درست ہی پھر اسکے بعد اُسکو قسم نہ دیجائیگی **باب التحالف** بائع و مشتری کی
مخالفت کا بیان مسئلہ اگر ثمن کی قدر مین یا مبیع کی قدر مین بائع اور مشتری مختلف ہوگئے
مثلاً مشتری کہے کہ سو روپیہ ثمن کے ٹھہرے اور بائع کہے کہ دو سو ٹھہرے تھے یا
بائع کہے کہ بیس من مبیع ٹھہری اور مشتری کہے کہ پچیس من ٹھہری تو دونون مین سے جو
گواہ گذرانے اُسکے حق مین قاضی حکم کرے پھر اگر دونون گواہ گذرانین تو جسکے گواہون
سے زیادہ ثابت ہو اُسکے حق مین پھر اگر دونون گواہ نہ گذرانین اور ایک دوسرے کے
کہنے پر راضی نہ ہووے تو دونون کو قسم دیجاوے اور مشتری کو پہلے قسم دیجاوے اور بیع
کو قاضی فسخ کر دے اگر دونون مین سے کوئی بھی چاہے اور دونون مین سے جو قسم

باب التحالف

کھانے سے انکار کرے اُسی پر دوسرے کا دعوی ثابت ہو جائیگا مسئلہ اگر
بائع اور مشتری اختلاف کرین مبیع کے ثمن کے ادا کرنے کی مدت کی بابت یا
شرط خیار کی بابت یا مبیع کی کچھ تھوڑی سی قیمت کے قبض کی بابت یا بعد
ہلاک مبیع کے قدر ثمن کی بابت یا مبیع مین سے کچھ تھوڑی سی ہلاک کے
بعد یا میان اور مکاتب کتابت کے روپیہ کی قدر کے بابت یا رب سلم اور مسلم الیہ
بعد اقالہ سلم کے راس المال کی بابت اختلاف کرین تو دونون کو قسم نہ دیجائیگی منکر
کا کہنا قسم سے معتبر ہوگا مسئلہ اگر بائع مشتری نے اختلاف کیا
بعد اقالہ کے مقدار ثمن کی بابت تو دونون کو قسم دینگے مسئلہ اگر جورو خاوند
نے اختلاف کیا مہر کی قدر کی بابت تو جو گواہ گذرانے اُسکے حق مین حکم ہوا اور
اگر دونون گواہ گذرانین تو عورت کے حق مین حکم ہو اور اگر دونون گواہ نہ
گذرانین تو دونون کو قسم دیجاوے اور نکاح نہ ٹوٹ جاویگا بلکہ مہر مثل کا
لحاظ کیا جاویگا اور اگر خاوند کا کہنا مہر مثل کے موافق ہو یا مہر مثل خاوند کے
کہنے کی قدر سے کم ہو تو خاوند کے کہنے کے بموجب حکم ہوگا اور اگر مہر مثل
عورت کے دعوے کی برابر یا دعوی سے زیادہ ہو تو عورت کے کہنے کے بموجب
حکم ہوگا اور مہر مثل اگر اسقدر ہو کہ خاوند جس قدر کہتا ہو اُس سے زیادہ
ہو اور عورت جسقدر دعوی کرتی ہو اُس سے کم ہو تو مہر مثل دلایا جاوے گا
مسئلہ اگر منفعت حاصل کرنے سے پہلے اجارے مین اجرت کی بابت یا منفعت کی بابت

یا دونون کی بابت سو جبراور مستاجر مین اختلاف ہوا تو دونون کو قسم دیجائیگی
اور اگر منفعت کے حاصل کرنے کے بعد اختلاف ہوا تو کسیکو قسم نہ دیجائیگی اور
مستاجر کا قول معتبر ہوگا قسم سے اور اگر کچھ تھوڑی منفعت حاصل کرنے کے
بعد اختلاف ہوا تو دونون کو قسم دیجائیگی اور باقی اجارہ فسخ کیا جائیگا اور پچھلے
کی بابت مستاجر کا قول معتبر ٹھہریگا مسئلہ اگر گھر مین کے کل اسباب کا
دعوی کیا جورو نے بھی اور خاوند نے بھی تو جو چیز مردون کے کام کی ہو اُسکے
دعوی مین مرد کا قول اور جو عورت کے کام کی ہو اُسکے دعوی مین عورت کا قول
معتبر ہو اور جو چیز دونون کے کام کی ہو اُسمین بھی مرد کا قول معتبر ہو اور اگر دونون مین
سے ایک مرگیا اور اُسکے وارث نے زندہ کے ساتھ کل اسباب کا دعوی کیا تو جو مرد
کے کام کی چیز ہو وہ مرد کی اور جو عورت کے کام کی ہو وہ عورت کی اور جو دونون
کے کام کی ہو اُسکی بابت جو زندہ ہو اُسکا قول معتبر ہو اور اگر دونون مین سے
ایک غلام یا باندی ہو اور دونون زندہ ہون تو اختلاف کی صورت مین اسباب
کی بابت اُسکا کہنا معتبر ہو جو حر ہو اور اگر ایک مرگیا ہو تو زندہ کے اسباب کی
بابت اُسکا کہنا معتبر ہو فصل اگر مدعا علیہ نے مدعی کے دعوے کے جواب مین
کہا کہ یہ چیز میرے پاس امانت رکھی ہو یا اجارہ ہو یا عاریت ہو یا گروی ہو یا مین نے
غصب کر لی ہو اور اصل مالک بتایا غائب شخص کو اور اپنی بات پر گواہ گذرانے
تو مدعی کا دعوی دفع ہوجائیگا مسئلہ اگر مدعا علیہ نے کہا کہ مین نے

یہ چیز فلانی غائب سے مول لی یا مدعی کہے کہ میرے پاس سے چوری گئی تھی اور قابض کہے فلانے شخص نے میرے پاس امانت رکھی ہے اور اس بات پر گواہ گذرانے تو مدعی کا دعوی دفع نہ ہوگا مسئلہ اگر مدعی نے دعوی کیا کہ یہ چیز مین نے زید سے مول لی ہے اور قابض کہے کہ یہ چیز زید ہی نے مجھکو سونپی ہے تو مدعی کا دعوی اسپر سے جاتا رہا باب مایدعیہ الرجلان بیان اُس شے کا جسپر دو دعویدار ہون مسئلہ اگر زید کے قبضے مین چیز ہے اور عمرو اور بکر دو شخصون نے دعوی کیا اور ہر ایک مدعی اپنی ہی بتاتا ہے اور دونون نے گواہ گذرانے تو دونون کو آدھی آدھی دلائی جاوے گی +

مسئلہ اگر ایک عورت کے نکاح کے بابت دو شخصون نے دعوی کیا اور گواہ گذرانے تو دونون کے گواہ بیکار ہو جائینگے اور وہ عورت اُسکو ملیگی جسکو وہ سچا بتاوے یا جسکے گواہ پہلے گذرین مسئلہ ذیل پر دو شخصون نے دعوی کیا اُس سے مول لینے کا اور ثابت کیا تو ہر ایک کو وہ چیز آدھی آدھی نصف نصف قیمت پر دلائی جائے گی اگر چاہے تو لے اور حکم کے بعد اگر ایک مدعی نے کہا کہ آدھی کو مین نہین لیتا تو دوسرے مدعی کو وہ سب چیز نہ ملیگی آدھی ہی ملیگی اور اگر دونون نے مول لینے کی تاریخ بیان کی تو جسکی تاریخ پہلی تھی یعنی مقدم ہو اُسکے واسطے حکم ہوگا اور اگر وہ چیز ایک مدعی کے پاس ہے اور دونون نے تاریخ جدی جدی بیان نہ کی یا ایک ہی نے بیان کی تو جسکے

باب ما یدعیہ الرجلان

پاس ہو اسکے لیے حکم کیا جائیگا **مسئلہ** اگر عمرو نے کہا کہ مین نے زید سے
یہ چیز مول لی اور بکر نے کہا کہ مجھکو زید نے ہبہ کرکے قابض کرادیا تھا اور دونون
نے گواہ گذرانے تو عمرو کے حق مین حکم دینا بہتر ہو اور اگر ایک نے زید سے خرید کا
دعوی کیا اور زید کی جورو نے دعوی کیا کہ یہ چیز میرا مہر ہو اور دونون نے
گواہ گذرانے تو وہ چیز آدھی آدھی دونون کو دیجائیگی کہ ہر دو ٹھرا برابر ہو
اور زید نے اگر دعوی کیا کہ یہ چیز عمرو نے میرے پاس گرو رکھی ہو اور بکر نے
دعوی کیا کہ عمرو نے مجھکو بخشدی اور قبضہ کرادیا ہو تو زید کا حق زیادہ ہے
**مسئلہ** اگر دو مدعی بیدخل ملک کا دعوی بتقیید تاریخ کرین کہ فلانی تاریخ
سے یہ چیز میری ملک ہو یا مول لینا بیان کرین ایک ہی شخص سے اور دونون
مدعی اپنے گواہ گذرانین تو جو مدعی کہ سابق کی تاریخ بیان کرے وہ حقدار
زیادہ ہو مثلاً ایک نے کہا دوسری رمضان کی اور دوسرے مدعی نے کہا کہ
پانچوین تاریخ رمضان کی تو جو دوسری تاریخ کا دعوی کرتا ہو اُسکے حق مین حکم کیا
جائیگا اور اگر دو مدعی علیحدہ علیحدہ شخصون سے مول لینا ایک ہی تاریخ کا بیان
کرین مثلاً ایک کہے کہ مین نے یہ چیز زید سے پہلی تاریخ محرم کو خریدی اور دوسرا مدعی
کہے کہ مین نے یہی چیز عمرو سے پہلی تاریخ محرم کو خریدی تو بعد گواہون کے گذرنیکے
دونون کو نصف نصف دلاوینگے **مسئلہ** اگر بیدخل نے دعوی کیا کہ یہ چیز میری ملک ہو
فلانی تاریخ سے اور گواہ گذرانے اور قابض نے کہا کہ اُس تاریخ کے پہلے سے یہ

میری ملک مین ہی یا بنا یا اور قابض دونون نے گواہ گذرانے اس دعوے
کی بابت کہ یہ بچہ میرے جانور کا ہی میرے گھر پیدا ہوا تھا یا ملک کے سبب ہی
کہ وہ سبب مکرر نہین ہوتا دونون نے گواہ گذرانے مثلاً اس بات پر کہ یہ کپڑا
روئی سے مین نے بنا ہی یا یہ دودھ مین نے دوہا ہی یا یون ہو کہ بیدخل گواہ گذرانے
کہ یہ چیز میری ہی اور قابض گواہ گذرانے کہ مین نے تجھسے مول لی ہی تو ان
سب صورتون مین قابض کے حق مین حکم ہوگا **مسئلہ** اگر بیدخل
نے گواہ گذرانے کہ مین نے یہ چیز اس قابض سے مول لی ہی اور قابض نے
گواہ گذرانے کہ مین نے اس بیدخل سے مول لی ہی اور کسی نے تاریخ نہ بیان
کی تو دونون کے گواہ بیکار ہونگے اور وہ چیز قابض کے پاس چھوڑ دی
جائے گی **مسئلہ** اگر ایک مدعی نے دو گواہ لایا اور دوسرا زیادہ لایا تو زیادہ گواہ
کا ثبوت زیادہ نہ ہوگا دونون کا حال برابر ہی **مسئلہ** اگر ایک مکان دو شخص
کے قبضہ مین ہی اسپر عمرو نے دعوی کیا کہ یہ مکان آدھا میرا ہی اور
بکر نے دعوی کیا کہ بالکل میرا ہی اور دونون نے گواہ گذرانے تو چوتھائی
عمرو کو دلایا جائے گا اور تین حصے بکر کو اور اگر وہ مکان مدعیون ہی کے قبضہ
مین ہی تو بالکل بکر کو دلایا جائیگا **مسئلہ** اگر دونون مدعیون نے جانور کے
بچہ کی بابت گواہ گذرانے اور بقید تاریخ دعوے کیا تھا تو جسکی تاریخ اُس کی
عمر کے مطابق پڑیگی اُسکو دلایا جائے گا اور اگر عمر معلوم نہو سکے تو دونون کو

آدھا آدھا **مسئلہ** اگر دونون بیدخلون نے گواہ گذرانے ایک نے
دعوی کیا غصب کا اور دوسرے نے امانت کا تو دونون برابر ہین **مسئلہ**
اگر دو شخص دعوی جانور کا یا کپڑے کا کرین تو جو سوار ہو یا پہنے ہو وہ حقدار ہی اُس سے
زیادہ جو لگام یا آستین پکڑے ہو **مسئلہ** اگر دو مدعی ہین ایک جانور کے کہ ایک کا
اسباب اسپر لدا ہی اور دوسرے کا کچھ تھوڑا سا اُس سے لٹکتا ہو تو جسکا اسباب لدا ہی
وہی حقدار ہی **مسئلہ** اگر دو مدعی ہین ایک دیوار کے اور اُنمین سے ایک کی پر چھتی
جھانگڑ وغیرہ اُسپر ہو تو وہی حقدار ہی اور اسیطرح سے جسکے مکان سے لگی ہوئی
دیوار ہو وہ حقدار ہی **مسئلہ** اگر ایک مدعی کے پاس گھڑا ہی اور دوسرے کے
ہاتھ مین اُسکا کنارہ ہو تو دونون کو آدھا آدھا دلایا جائیگا **مسئلہ** اگر ایک
لڑکا اتنا بڑا ہو کہ اپنی بات سمجھکر کہہ سکتا ہی اور وہ کہے کہ مین حر ہون تو اُس کے
کہنے کا اعتبار ہی اور اگر اُسنے کہا کہ مین فلانے کا غلام ہون یا وہ اپنی بات
سمجھکر نہین کہہ سکتا ہو تو وہ جسکے پاس ہی اسی کا غلام ہی درصورتیکہ قابض دعوی
کرے **مسئلہ** اگر ایک حویلی کی دس کوٹھریان ایک مدعی کے پاس ہین اور
ایک کوٹھری دوسرے کے پاس اور صحن یعنی آنگن کی بابت جھگڑا ہوا تو صحن آدھا آدھا
دونون کو ملیگا **مسئلہ** اگر دو شخصون نے زمین پر قبضہ کا دعوی کیا اُنمین سے
ایک نے اُس زمین مین اینٹین بنائی تھین یا مکان بنایا تھا یا کنوان کھدوا
تھا تو اُسی کا قبضہ ہی گویا گواہون سے اپنا قبضہ ثابت کیا **باب دعوی النسب**

لونڈی کی اولاد کا بیان **مسئلہ** زید سے ایک باندی مول لی اور مول لینے کو چھ مہینے نہین گذرے کہ اُس کے اولاد ہوئی اور زید نے دعویٰ کیا کہ یہ اولاد مجھسے ہی تو وہ اولاد زید کی اور باندی اُسکی ام ولد ٹھہری اور بیع فسخ ہوگئی اور قیمت مشتری کو پھیر ملیگی اگرچہ مشتری بھی زید کے دعوے کے ساتھ یا بعد دعوے کرے کہ یہ اولاد مجھسے ہوئی **مسئلہ** اگر عمرو نے زید سے باندی مول لی اور وہ چھ مہینے گذرنے سے پہلے جنی اور مرگئی اور زید نے دعوی کیا کہ یہ اولاد مجھسے جنی تو بھی وہ اولاد زید کی اور باندی ام ولد اُس کی ٹھہری اور بیع فسخ ہوگئی اور قیمت پھیرنا آویگی اور اگر وہ اولاد مرگئی اُسکے مرنے کے بعد زید نے دعوی کیا تو وہ زید کی نہ ٹھہریگی **مسئلہ** اگر حاملہ باندی بیچی اور وہ چھ مہینے سے کم مین جنی پھر مشتری نے باندی کو آزاد کردیا تو اُسکا وہی حکم ہی جیسے مرگئی اور اگر اولاد کو آزاد کیا تو اُسکا بھی وہی حکم ہی جیسے اُس اولاد کے مرجانے کا **مسئلہ** اگر مول لینے سے چھ مہینے کے بعد باندی جنے اور بائع دعوی کرے کہ یہ اولاد مجھسے ہی تو اُسکا دعوی رد کیا جائیگا مگر درصورتیکہ مشتری اُس کو سچا بتا دے **مسئلہ** دو لڑکے جوڑ پیدا ہوے اگر ان مین سے ایک کے نسب کا دعوی کرکے ثابت کرے تو دونوں کا نسب اُسی سے ثابت ہو جائیگا پھر اگر اُنمین سے ایک کو مشتری نے بیچ ڈالا اور مشتری نے آزاد کردیا تھا بعد نسب ثابت ہونے کے وہ مشتری کا آزاد کرنا رایگان ہوگیا

**مسئلہ** اگر ایک لڑکا زید کے پاس ہے اور زید نے کہا کہ یہ لڑکا فلانے شخص غائب کا بیٹا ہے پھر کہا کہ یہ میرا بیٹا ہے تو زید سے اسکا نسب ثابت نہ ہوگا اگرچہ وہ فلانا شخص پھر اُسکو اپنا بیٹا نہ بتا دے **مسئلہ** اگر مسلمان اور نصرانی دو شخصون کے پاس ایک لڑکا ہے نصرانی کہے کہ یہ میرا بیٹا ہے اور مسلمان کہے کہ یہ میرا غلام ہے تو وہ لڑکا حُر ہے نصرانی کا بیٹا **مسئلہ** اگر جورو اور خاوند کے پاس ایک لڑکا ہے جورو نے کہا یہ میرا بیٹا ہے اور خاوند سے اور خاوند نے کہا یہ میرا بیٹا ہے اور جورو سے تو وہ انھین دونون کا بیٹا ہے **مسئلہ** اگر باندی مول لی اور مشتری سے اُسکے لڑکا ہوا پھر وہ باندی اور کسی کی ٹھہری اُسنے لی تو اس مشتری پر لڑکے کی قیمت اُسے دینا آویگا اور وہ لڑکا حر ہے پھر اگر وہ لڑکا مر گیا تو باپ پر اُسکی قیمت دینا نہ آویگی اگرچہ وہ کچھ مال بھی چھوڑ مرا اور اگر باپ نے لڑکے کو مار ڈالا تو باپ پر قیمت اُسکی دینا آویگی اور یہ مشتری باندی کی ثمن اور لڑکے کی قیمت جسقدر اُس مستحق کو دے بائع سے پھیر لے مگر عقر کے دام نہ پھیر سکیگا **کتاب الاقرار** یعنی اپنے اوپر کسی اور کے حق ثابت ہونیکی خبر دینے کو اقرار کہتے ہین اگر عاقل بالغ نے کسی حق کا اقرار کیا تو اقرار درست ہوگیا اگرچہ گول اقرار کیا جیسے یون کہا کہ فلانے کی مجھپر ایک چیز واجبی ہے یا کہا کہ فلانے کا مجھ پر حق ہے پھر ایسی صورت مین قاضی زبردستی بیان کرا دے کہ کیا چیز اور کیا حق ہے بشرطیکہ اُس چیز یا حق کی کچھ قیمت ہو **مسئلہ** اگر مدعی نے زیادہ کا دعوی

تمت بالخیر

گیا اور مدعا علیہ نے تھوڑے کا اقرار کیا تو مدعا علیہ کا اقرار قسم سے معتبر ہوگا
مسئلہ اگر مدعا علیہ نے یون اقرار کیا کہ فلانے کا مجھپر مال ہی تو ایکدرم سے
کم مین یہ اقرار کام نہ آنے گا مسئلہ اگر اقرار کیا کہ بڑا مال ہی یا بہت مال ہی
تو ایک نصاب کی قدر کا اقرار ہوا مسئلہ اگر اقرار کیا کہ بہت بڑے مال مین ہی
تو تین نصاب کا اقرار ہوا مسئلہ اگر اقرار کیا کہ بہت روپیے تو دس کا اقرار
ہوا مسئلہ اگر اقرار کیا کہ روپیے آتے ہین تو تین روپیہ کا اقرار ہوا مسئلہ
اگر اقرار کیا کہ کچھ روپیہ آتا ہی تو ایک کا اقرار ہوا مسئلہ اگر کہا کہ اتنے اتنے
روپیے تو گیارہ اور اگر کہا کہ اتنے اور اتنے تو اکیس کا اقرار ہوا اور اگر کہا
اتنے اور اتنے اور اتنے تو ایکسو اکیس اور اگر کہا کہ اتنے اور اتنے اور اتنے اتنے تو
ایکہزار اور ایکسو اور اکیس کا اقرار ہوا مسئلہ اور اگر اقرار کیا کہ زید کے مجھپر یا میری
طرف ہین تو یہ دین کا اقرار ہوا اور اگر کہا کہ میرے پاس یا میرے ساتھ یا میرے
گھر مین یا میرے صندوق مین یا میری تھیلی مین ہین تو یہ امانت کا اقرار ہوا
مسئلہ اور اگر زید نے عمرو سے کہا کہ میرے تجھپر ہزار ہین عمر نے کہا کہ وہ
تول لے یا کہا کہ پرکھ لے یا کہا کہ مجھکو کچھ مہلت دے اسکے ادا کرنے کو یا کہا کہ وہ مین
ادا کر چکا تجھکو یا کہا وہ تو مین نے تجھکو اترا دیے تو یہ اقرار ہوگیا اور اگر یون کہا کہ
تول لے یا کہا پرکھ لے یا کہا مجھکو کچھ مہلت دے یا کہا مین ادا کر چکا یا کہا تجھکو
مین نے اترا دیے تو یہ اقرار نہ ہوا مسئلہ اگر دین موجل کا اقرار کیا

اور مقر لہ نے دین حال کا دعویٰ کیا تو مقر پر دین حال لازم ہوگا اور مقر لہ کو
مہلت کی بابت قسم دین گے مسئلہ اگر یون اقرار کیا کہ فلانے کے مجھپر دین
اور ایک درم ہر ایک سے ایک درم کا اقرار ہوا اور اگر یون کہا کہ سو ہین اور ایک
کپڑا ہی تو ایک کپڑا تو ثابت ہوگیا اور سو کو قاضی بیان کرالے جیسے یون کہا
کہ سو ہین اور دو کپڑے مسئلہ اگر یون اقرار کیا کہ زید کے
چھوہارے ڈلیا مین مین نے غصب کر لیے تو چھوہارے اور ڈلیا دونون دینا
آوینگے مسئلہ اگر اقرار کیا کہ اصطبل مین جانور غصب کیا تو صرف جانور دینا آویگا
مسئلہ اگر انگوٹھی کا اقرار کیا تو انگوٹھی کا حلقہ اور نگینہ لازم ہوگا مسئلہ
اگر تلوار کا اقرار کیا تو تلوار اور نیام اور پرتلہ لازم ہوگا مسئلہ اگر
چھپر کھٹ کا اقرار کیا تو لکڑیان اُس کی اور پردے اُس کے لازم ہون گے
مسئلہ اگر اقرار کیا کہ کپڑے گٹھری مین سیے تو کپڑے اور گٹھری دونون
یا یون اقرار کیا کہ کپڑے لیے گٹھری مین تو دونون لازم ہونگے مسئلہ اگر
یون اقرار کیا کہ ایک کپڑا دس کپڑون مین تو ایک ہی کپڑا واجب ہوگا مسئلہ
اگر یون اقرار کیا کہ زید کے مجھپر پانچ مین پانچ درم ہین اور مطلب اُسکا ضرب
ہو تو پانچ درم لازم ہون گے اور اگر یہ مطلب ہو کہ پانچ کے ساتھ تو دس
واجب ہونگے مسئلہ اگر یون اقرار کیا کہ زید کے مجھپر ایک روپیے سے دس تک
ہین یا یون کہا کہ ایک روپیہ سے دس روپیہ تک کے بیچ مین ہین تو نو روپیے

واجب ہونگے مسئلہ اگر یون اقرار کیا کہ میرے گھر میں کی زمین سے اس دیوار سے
اُس دیوار تک کے بیچ کی زمین زید کی ہی تو سوا دونون دیوارون کی درمیان کے
سب زمین کا اقرار ہوا مسئلہ اگر اقرار کیا کہ اس باندی کے حمل کا یا اس جانور کے
حمل کا مالک زید ہی تو یہ اقرار درست ہی مسئلہ اگر زید نے یون اقرار کیا کہ فلانی عورت
کو حمل جو ہی اُسکی مجھپر فلانی چیز یا روپیے وغیرہ ہین سو اگر اُسکا ایسا
سبب بیان کیا کہ اُس سے وہ چیز یا روپیے اور پیٹ والے بچے کے ہوسکتے
ہین تو تو یہ اقرار ٹھیک اور نہین تو نہین مسئلہ اگر کسی کے مال کا یون
اقرار کیا کہ وہ مال مشروط ہی بشرط خیار تو مال لازم اور شرط خیار باطل ہی باب
فی الاستثناء و ما فی معناہ بیان علیحدگی شی کا اقرار کے ساتھ مسئلہ
جس چیز کا اقرار کرنا اسمین سے کچھ تھوڑا الگ کرنا بشرطیکہ اقرار کی چیز
کے ساتھ ہی الگ ہونا بھی بیان کرے تو درست ہی مثلاً یون اقرار کیا کہ
زید کے دس روپیے سوا دو روپیے کے مجھپر ہین تو آٹھ روپیے لازم ہو جاینگے
مسئلہ اگر جسکا اقرار کیا اُسکے ساتھ ہی الگ ہونا بیان نہ کیا یا جتنے کا
اقرار کیا اسمین سے بہت سی الگ کی مثلاً یون کہا کہ زید کے مجھپر سو
روپیے آتے ہین لوگو تم گواہ رہیو سوا دس روپیے کے یا یون کہا کہ سو روپیے
آتے ہین سوا ستر روپیے کے تو یہ الگ کرنا درست نہین مسئلہ روپیون
کا اقرار کیا اور اسمین سے مکیل اور موزون چیز کو الگ نکالا تو درست ہی

بابٌ فی الاستثناء و ما فی معناہ

اور سوا مکیل اور موزون کے اور چیز کا استثنار وپیون سے درست نہین
**مسئلہ** اگر اقرار کے ساتھ انشاء اللہ بھی ملا دیا تو اقرار باطل ہوگیا
**مسئلہ** اگر یون اقرار کیا کہ یہ حویلی زید کی ہے سوائے اسمین کے مکان کے تو
مکان اور حویلی دونون زید کی ہوئین **مسئلہ** اگر یون اقرار کیا کہ اس مکان کی
دیوارین میری اور میدان زید کا ہے تو ایسا ہی ہے **مسئلہ** اگر زید نے یون اقرار
کیا کہ عمرو کی ہزار روپیے فلانے غلام کی قیمت کے بابت مجھپر ہین کہ وہ غلام
میرے قبضے مین نہین آیا اور عمرو کے پاس موجود ہے پھر اگر غلام کو معین کیا
اور عمرو نے وہ غلام زید کو دے دیا تو زید پر ہزار روپیے لازم ہوگئے
اور اگر نہین دیا تو نہین اور اگر زید نے غلام معین نہ کیا تو زید پر ہزار روپیے
تو واجب ہوگئے اور یہ کہنا اُس کا کہ وہ غلام میرے قبضے مین نہین
آیا معتبر نہین اور یہی حکم ہے اُس صورت مین کہ اگر کہا ہزار روپیے
شراب یا سؤر کی قیمت کی بابت ہین اور مجھکو وہ شراب یا سور عمرو نے نہین دیے
تو ہزار روپیے واجب ہوگئے اور یہ کہنا کہ میرے قبضہ مین نہین آئی معتبر نہین ہے
**مسئلہ** اگر زید نے کہا کہ مجھپر عمرو کے سو روپیے اسباب کی قیمت کی بابت ہین
یا مین نے اُس سے قرض لیے تھے اور کہا کہ وہ روپیے زیوف یا نبہرجہ تھے تو
کھرے لازم ہونگے بخلاف غصب اور امانت کے کہ اگر غصب کے یا امانت کے
روپیون کا اقرار کیا اور کہا کہ وہ روپیے زیوف یا نبہرجہ تھے تو مقر کا کہنا معتبر ہوگا

مسئلہ اگر زید نے اقرار کیا کہ عمرو کے مجھپر ہزار روپیے ہین اسباب کی قیمت کی بابت یا قرض کی بابت یا دھروہر کی بابت یا مین نے غصب کیے تھے اُسکی بابت اور اُسکے ساتھ ہی کہا کہ مگر اتنے روپیے کم تو اُسکا کہنا معتبر ہی اور اُسی قدر کم کرکے روپیے اُسپر لازم ہونگے اور اگر اس کے ساتھ نہ کہا علحدہ کرکے کہا کہ سوا اتنے روپیے کے تو یہ استثنا معتبر نہین مسئلہ اگر کپڑے کے غصب کا اقرار کیا اور عیب دار کپڑا لے آیا تو مقر کا کہنا معتبر ہی مسئلہ اگر زید نے اقرار کیا کہ عمرو کے ہزار روپیے مین نے دھروہر رکھے تھے سو وہ ہلاک ہوگئے اور عمرو نے کہا کہ تو نے غصب سے لیے تھے تو زید ضامن ہوگیا اور اگر زید نے کہا کہ تو نے دھروہر دی تھی اور عمرو نے کہا کہ تو نے غصب سے لیے تھے تو زید ضامن نہوا مسئلہ اگر زید نے عمرو سے کہا کہ یہ ہزار روپیے میرے تیرے پاس امانت تھے سو مین نے لے لیے اور عمرو نے کہا کہ یہ میرے ہین تو عمرو زید سے وہ روپیے لیلے مسئلہ اگر زید نے کہا کہ یہ اپنا اونٹ یا یہ اپنا کپڑا مین نے عمرو کو اجارہ پر دیا تھا سو وہ سوار ہوا یا اُسنے اسکو پہنا پھر پھیر دیا تو اس صورت مین عمرو کے کہنے کا اعتبار ہی کہ وہ مقر لہ ہی مسئلہ اگر زید نے یون اقرار کیا کہ یہ ہزار روپیے عمرو کے دھروہر ہین نہ بلکہ بکر کی دھروہر ہین تو یہ ہزار روپیے عمرو کے ہوے اور زید ہزار روپیہ اور بکر کو دیگا باب اقرار المریض یعنی اس باب مین بیمار کے اقرار کرنے کا بیان ہی مسئلہ اگر بیمار نے

نقل مطابق اصل

اُس بیماری مین کہ جسمین مرگیا لوگون کے دین کا نیبے ادیا اقرار کیا تو جنکے ہین
کا دین اور وہ دین جو بیماری کی حالت مین کھانا پنیا وغیرہ دستور کے موافق
اسیطرح ہوا تھا پہلے اُس کے ترکہ سے دیا جائیگا پھر اگر مال بچے گا تو وہ دین
ادا کیا جائے گا جسکی بابت اقرار کیا موت کی بیماری مین اور وارثون مین ترکہ تقسیم
تب ہوگا جب پہلے سب طرح کا دین مردہ کے ذمہ کا ادا ہولیگا **مسئلہ** اگر بیمار
نے اپنے وارث کے لیے کسی چیز کا اقرار کیا تو باطل ہی مگر درصورتیکہ اور باقی
وارث بھی اُس بیمار کو سچا بتا وین تو درست ہی **مسئلہ** اگر بیمار نے کسی بیگانہ
کے لیے اقرار کیا تو درست ہی اگرچہ بالکل اپنے مال کا اقرار کردیا **مسئلہ**
اگر بیمار نے کسی اجنبی کے لیے اقرار کیا پھر اُس اجنبی کو اپنا بیٹا
بتایا تو وہ اجنبی اسکا بیٹا ثابت ہوگیا اور مال کی بابت کا اقرار باطل ہوگیا
**مسئلہ** اگر بیمار نے کسی اجنبی عورت کے لیے کچھ اپنے مال کا اقرار کیا پھر اُسنے نکاح
کرلیا تو درست ہی اور وہ اقرار باطل نہو گا **مسئلہ** اگر بیمار نے کسی عورت کو کوئی
چیز دیڈالی یا کسی چیز کی اُسکے لیے وصیت کی پھر اُس سے نکاح کیا تو وہ بخشش اور
وصیت بیکار ہوگئی **مسئلہ** اگر بیمار نے جورو کو تین طلاقین دین پھر اُس عورت
کے واسطے دین کا اقرار کیا تو اُس عورت کو اسقدر مال دینگے جو اُسکے وارث
کے حصہ اور دین سے کم ہو **مسئلہ** اگر ایک شخص نے ایسی لڑکی کو جسکا نسب معلوم
نہین اور اُس لڑکے کی اسقدر عمر ہی کہ ایسی عمر کا اس شخص کا لڑکا ہوسکتا ہی

اپنا بیٹا بتایا اور اُس لڑکے نے اُسکو سچا بتایا تو نسب اُس لڑکے کا اُس شخص سے ثابت ہوگیا اگرچہ اُس شخص نے موت کی بیماری مین یہ اقرار کیا تب بھی وہ لڑکا اُسکا بیٹا ٹھہرا اور میراث مین اور وارثون کا شریک ہوا **مسئلہ** اگر بیمار نے کسی کو اپنا بیٹا یا باپ یا مان یا جورو یا مولے بتایا یا بیمار عورت نے کسی کے لیے اقرار کیا کہ یہ میرا باپ یا میری مان یا میرا خاوند یا میرا مولے ہی تو درست ہی اور اگر بیمار عورت نے کسی کو اپنا بیٹا بتایا تو وہ اقرار تب درست ہو جب قابلہ گواہی دے یا خاوند اُسکو سچی بتادے اور ان سب صورتون مین یہ ضرور ہی کہ مقر کو مقر لہ بھی سچا بتاوے پھر اگر مقر لہ اگر مقر کے مرنے کے بعد مقر کو سچا بتاوے تو بھی درست ہی مگر خاوند اگر عورت کو اُس عورت کے مرجانے کے بعد سچا بتاوے تو درست نہین ہی **مسئلہ** اگر ایسے رشتہ مند کے نسب کا بیمار اقرار کیا جیسے بھائی یا چچا تو نسب اُسکا ثابت نہین ہوگا پھر اگر کوئی اور نزدیک یا دور کا وارث اُس بیمار کا نہ ہوگا تو وہ مقر لہ البتہ ترکہ اُسکا پائیگا اور جو ہوگا تو یہ مقر لہ نپاویگا **مسئلہ** اگر زید کا باپ مرگیا پھر زید نے اقرار کیا کہ عمرو میرا بھائی ہی تو وہ عمرو وراثت مین زید کے ساتھ شریک ہوجائیگا مگر عمرو کا نسب زید کے باپ سے ثابت نہ ہوگا **مسئلہ** اگر بیمار اپنے دو بیٹے اور کسی پر سو روپیے چھوڑ کر مرگیا پھر ایک بیٹے نے اقرار کیا کہ میرا باپ پچاس روپیے اُس مدیون سے لیچکا تھا تو اب اس مقر کو اُن روپیون سے کچھ نہ ملیگا اور باقی پچاس روپیے مدیون سے

کتاب الصلح

دوسرے بیٹے کو دلائے جائینگے **کتاب الصلح** یعنی اُس عقد کو صلح کہتے ہین جس سے جھگڑا جاتا رہے یعنے ملاپ **مسئلہ** صلح جائز ہے مدعا علیہ مُقِر رہو یا چُپ ہو یا منکر ہو اور چُپ کے یہ معنی ہین کہ نہ اقرار کرے نہ انکار کرے **مسئلہ** اگر مدعا علیہ مقر تھا مال کے دعوے کی بابت اور مدعی نے اور مال کے بدلے پر صلح کی تو اسکا حکم بیع کا ہے مثلاً زید نے مکان کا دعوی کیا عمرو پر کہ یہ مکان میرا ہے پھر آپسمین سو روپیے پر صلح ہوئی کہ عمرو سو روپیہ زید کو دے اور زید مکان کے دعوے سے باز آیا تو یہ مکان گویا سو روپیے کو زید نے عمرو کے ہاتھ بیچا تو اسمین حق شفعہ ثابت ہوگا اور اگر کچھ عیب نکلا تو رد ہوگا اور خیار شرط کا اور خیار رویۃ کے احکام جاری ہونگے **مسئلہ** ایسی صلح مین اگر بدل معلوم نہین ہے صلح فاسد ہے اور اگر مصالحہ عنہ یعنی جس چیز کے دعوے سے صلح کی وہ چیز نہین معلوم ہے تو صلح فاسد نہین **مسئلہ** اگر بعض مصالح عنہ کا کوئی اور مستحق نکلا اُسکے حصہ کے موافق جو مدعا علیہ نے مدعی کو دیا ہے مدعی سے مدعا علیہ پھیر دلا پاویگا اور اگر کل مصالح عنہ کا کوئی اور مستحق نکلا تو کل بدل مدعا علیہ سے پھیر لیگا **مسئلہ** اگر کل مصالح علیہ یا بعض کا کوئی اور حقدار نکلا تو کل کی صورت مین اور بعض کی صورت مین بعض مصالح عنہ مدعا علیہ مدعی کو پھیر دے **مسئلہ** اگر زید نے عمرو پر مال کا دعوی کیا اور عمرو مقر ہوا پھر آپسمین صلح کی کسی چیز سے فائدہ لینے پر مثلاً اسبات پر کہ عمرو اپنی حویلی زید کے رہنے کو دے تو اُس کا حکم

(۱۹۶)

جاری کا ہی سو اسمین شرط ہی کہ مدت فائدہ لینے کی بھی ٹھہر جاوے اور اگر اُس مدت کے پورے ہونے سے پہلے مدعی یا مدعا علیہ مرگیا تو یہ صلح باطل ہوگئی **مسئلہ** اگر مدعا علیہ چُپ تھا یا منکر تھا اور کچھ دیکر صلح ہوئی تو مدعی کے حق مین یہ معاوضہ ہوا اور مدعا علیہ کے حق مین قسم کھانے کا فدیہ ہوا **مسئلہ** اگر زید نے عمرو پر مکان کا دعوی کیا اور عمرو نے انکار کیا یا چُپ رہا پھر اور کچھ مال پر مکان کے دعوے سے صلح ہوگئی اور وہ مکان عمرو کے پاس رہا تو شفعہ کا دعوی اُسپر نہین اور اگر عمرو نے ایک مکان زید کو دیکر صلح کی تو شفعہ واجب ہوویگا **مسئلہ** اگر زید نے عمرو پر کسی چیز کا دعوی کیا اور عمرو منکر ہوا یا چُپ رہا پھر اور کچھ مال دیکر صلح ہوئی پھر جس چیز کی بابت جھگڑا تھا اُسکا اور کوئی مستحق نکلا تو مدعی اُس مستحق سے جھگڑے اور اُسکے بدل مین مدعا علیہ سے جو مال لیا تھا پھیر دے اور اگر اُس چیز مین سے تھوڑی چیز کا مستحق نکلا تو اُسی قدر مستحق بھی جھگڑے اور اُسی کے حصہ کے موافق بدلے کا مال مدعا علیہ کو پھیر دے اور اگر کل مصالح علیہ کا کوئی اور مستحق نکلا تو پھر مدعی کل مدعی بہا کا دعوی مدعا علیہ سے کرے اور اگر بعض کا مستحق نکلا تو بعض کا **مسئلہ** اگر مصالح علیہ سپرد کرنے سے پہلے ہلاک ہوگیا تو اگر مدعا علیہ مقر تھا تو اسکا وہی حکم ہی جو مدعا علیہ مقر رہا اور مصالح علیہ کا کوئی مستحق نہ نکلا اور اگر مدعی علیہ چُپ یا منکر تھا تو وہ حکم جو مدعی چُپ یا منکر ہوا اور مصالح علیہ کا کوئی مستحق نکلے

**فصل**

**مسئلہ** اگر مال کا دعوی کیا پھر صلح یا

منفعت کا دعوی کیا یا خیانت کا دعوی کیا اور صلح کی تو جائز ہی **مسئلہ** اگر
حدود کے مقدمات مین صلح کی تو جائز نہین **مسئلہ** نکاح کے دعوے سے
صلح جائز ہی **مسئلہ** اگر کسی پر دعوی کیا کہ یہ میرا غلام ہی پھر اُس سے کچھ مال لیکر
صلح کی تو جائز ہی اور یہ اُسکا آزاد ہونا ہوا **مسئلہ** اگر ماذون غلام نے ایک
شخص کو عمداً مار ڈالا پھر اُس غلام نے مال دیکر آپ ہی صلح کی تو جائز نہین
**مسئلہ** اگر ماذون غلام کے غلام نے کسی کو مار ڈالا اور اس ماذون نے
صلح کی تو جائز ہی **مسئلہ** اگر ایک چیز غصب اِسکے کھودی پھر اُسکے مدعی سے
اُس چیز کی قیمت سے زیادہ پر صلح کی تو یا اور کچھ اسباب دیکر صلح کی تو جائز ہی **مسئلہ**
اگر دولتمند شریک نے مشترکہ غلام کو آزاد کر دیا پھر دوسرے شریک نے اُسکی
آدھی قیمت سے زیادہ دامون پر صلح کی تو جائز نہین ہی **مسئلہ** اگر اپنی طرف
سے صلح کرنے کے لیے کسی کو وکیل کیا سو اُسنے صلح کی تو جائز ہی اور مصالح علیہ
موکل پر لازم ہوگا وکیل پر لازم نہ ہوگا مگر درصورتیکہ وکیل ضامن ہو جاوے
**مسئلہ** اگر ایک شخص نے بلا اجازت مدعا علیہ کے مدعی سے کچھ مال پر صلح
کی تو درست ہی بشرطیکہ یہ شخص اُس مال کا ضامن ہو جاوے یا اپنا مال دینا
کہے کہ میرے ذمہ پر مثلاً یہ ہزار روپیے آئے اور وہ روپیے مدعی کو دیدیے اور
اگر ہزار روپیے پر صلح نہ دے دیے تو مدعا علیہ کی اجازت پر یہ صلح موقوف رہے اگر اُسنے
اجازت دی تو جائز ہی ورنہ باطل ہی **باب الصلح فی الدین** دین سے کے

باب الصلح فی الدین

باب مین صلح کرنے کا بیان **مسئلہ** دین کے عقد کے طور پر جس چیز کا مدعی مستحق ہوا تھا اُسی چیز پر صلح کرنا کچھ اپنا حق لینا اور باقی اپنا حق ساقط کرنا ہی بدلا نہین پھر اگر ہزار روپیے کے دعوے مین پانسو پر یا ہزار موجل پر صلح کی تو جائز ہی اور اگر اشرفیان موجل ٹھہرائین یا ہزار روپیہ موجل سے صلح کی یا ہزار درم سیاہ سے یا پانسو درم حال پر یا پانسو درم سفید پر صلح کی تو جائز ہی **مسئلہ** اگر زید کے عمرو پر ہزار روپیہ آتے ہین سو زید نے اُس سے کہا کہ تو جو کل پانسو ادا کر دے تو باقی پانسو سے تو بری ہو جاوے پھر عمرو نے اگر کل کو پانسو دے دیے تو باقی سے بری ہو گیا اور نہین تو نہین **مسئلہ** اگر مدعا علیہ نے مدعی سے کہا کہ مین تیرے واسطے مال کا اقرار نکرونگا جبتک تو اُسکے ادا کرنے کی مہلت مجھکو نہ دے لیگا یا کچھ اُسمین سے معاف نہ کر دیگا سو مدعی نے کچھ مہلت دی یا کچھ معاف کر دیا تو ٹھیک ہو گیا مدعا علیہ کے ذمہ پر **فصل** **مسئلہ** اگر دو ساجھیونکا ایک شخص پر دین آتا ہو سو ایک شریک اپنے حصہ کی بابت مدیون سے ایک کپڑا لینے پر صلح کرے تو دوسرے ساجھی کو اختیار ہی چاہے تو مدیون سے اپنے حصہ کا آدھا دین لے لے چاہے ساجھی سے آدھا کپڑا لے لیکن اگر وہ ساجھی صلح کرنے والا مدیون کا ضامن ہوا چوتھائی دین کی بابت تو اُس سے دوسرا ساجھی آدھا کپڑا نہین لے سکتا **مسئلہ** اگر ایک ساجھی نے مدیون سے اپنے حصہ کا دین لے لیا تو دوسرا ساجھی اس وصول مین شریک ہو جاوے اور جو باقی رہا دونون ملکر مدیون سے لین

مسئلہ اگر ایک شریک مدیون سے کوئی چیز اپنے حصہ کی قدر دین کے بدلے مول لے لے تو دوسرے شریک کے لیے چاہیے تو چوتھائی دین کی بابت اپنا ذمہ کر لے مسئلہ اگر دو شخص ساجھے مین رب سلم تھے اُنمین سے ایک نے اپنے حصہ کی بابت راس المال پہ صلح کی تو باطل ہی مسئلہ اگر زید عروض اور عقار یا سونا یا چاندی چھوڑ کر مرا اُسکے وارثون نے عروض اور عقار سے صلح کی ایک وارث کے ساتھ مال پہ یا سونے سے چاندی پر یا چاندی سے سونے پر تو درست ہی مصالح علیہ تھوڑا ہو یا بہت ہو اور اگر روپیے اور اشرفیان اور عروض اور عقار چھوڑ مرا اور وارثون نے ایک وارث کے ساتھ روپیون یا اشرفیون پہ صلح کی تو اُن اشرفیون مین سے اشرفیان یا روپیون مین سے روپیے جسقدر اُس وارث کے حصہ کے ہوتے تھے اُسقدر سے زیادہ روپیون پہ یا اشرفیون پہ صلح کی تب تو جائز ہی اور نہین تو نہین مسئلہ اگر زید کچھ ترکہ اور لوگون پہ اپنا دین چھوڑ کر مرا اور ایک وارث نے کچھ چیز ترکہ مین سے لی اور دین وغیرہ اور جو کچھ تھا اور وارثون کا رکھا تو یہ صلح باطل ہی لیکن اگر اور وارث شرط کر لین کہ یہ صلح کرنے والا وارث اپنے دین کی بابت حصہ سے مدیون کو بری کر دے تو وہ صلح درست ہی مسئلہ اگر مردہ پر اسقدر دین ہو کہ بالکل ترکہ اس کا دین مین جاوے تو وارثون کا اُس ترکہ کو تقسیم کرنا یا آپسمین اُسکی بابت صلح کرنا باطل ہی

## کتاب المضاربۃ

اُس شرکت اور ساجھے کو مضاربت کہتے ہین کہ ایک شخص کا مال ہو اور دوسرا شخص اُس مال سے کچھ کام کر کے بڑھاوے تو نفع مین ساجھا ہووے

شرح مضاربت

مسئلہ مضارب اصل مال کی بابت امین ہوتا ہی اور اُسمین تصرف کے سبب
وکیل ہوتا ہی اور نفع مین ساجھی ہوتا ہی اور اگر عقد مضاربت فاسد ہو جاوے تو
مضارب اجیر یعنی مزدور ہو جاتا ہی اور اگر رب المال کے کہنے کے خلاف مال مین
تصرف کرے تو وہ مضارب غاصب ٹھہرتا ہی اور اگر مضاربت مین یہ شرط ٹھہری
کہ کل نفع مضارب مستقرض ہی اور اگر یہ شرط کی کہ کل نفع رب المال کو ملے تو
مضارب مستبضع ہی مسئلہ مضاربت تب ہی صحیح ہوتی ہی جب اُسمین وہ
شرطین پائی جاوین جنسے شرکت صحیح ہوتی ہی اور نفع دونون کے درمیان مین
مشاع ہو آدھا آدھا یا تہائی یا چوتھائی وغیرہ پھر اگر یون ٹھہرایا کہ رب المال
یا مضارب کو دس روپیے مثلاً نفع کے حصہ سے زیادہ ملین تو مضاربت نرہے اور
مضارب کو اجر مثل ملیگا اور مشروط سے زیادہ نہ دلایا جائیگا اور نفع رب المال کا
ہی مسئلہ ہر شرط سے نفع کے حصہ کی جہالت ثابت ہو وہ شرط مضاربت
کے عقد کو باطل کرتی ہی اور جو شرط ایسی نہو وہ شرط خود تو باطل ہوتی ہی مگر مضاربت
کو باطل نہین کرتی جیسے یون شرط کی کہ جو ٹوٹا آوے سو مضارب کے ذمہ پر تو یہ
شرط باطل ہی مسئلہ مضاربت مین شرط ہی کہ رب المال مضارب کو مال دیدے
مسئلہ مضارب کو اختیار ہی کہ مال بیچے نقد یا قرضاً اور مول لے اور کسی کو اپنا
وکیل کرے اور سفر کرے اور مال کو بضاعت رکھے اور کسی کے پاس دھرو ہر رکھے
مگر اُس مال سے غلام یا باندی کا نکاح نکرو ے اور وہ مال کسیکو مضاربت پر ندے

وصیت کی اور بکر کے لیے دوسو روپیے کی وصیت کی اور خالد سے کہا کہ مین نے تجھکو زید اور بکر کے ساتھ شریک کردیا ہی تو زید کے روپیون مین سے آدھے اور بکر کے روپیون مین سے آدھے یعنی تین سو خالد کو ملین گے مسئلہ اگر زید نے اپنے وارثون سے کہا کہ عمرو کا مجھپر دین ہی سو وارثون نے زید کو سچا بتایا تو یہ سچا بتانا تہائی مال کے لیے ہو اپھر اگر عمرو تہائی سے زیادہ کا دعوی کریگا تو بتا دیگا مسئلہ اگر زید نے اپنے وارثون سے کہا کہ عمرو کا مجھپر دین ہی اور وارثون نے زید کو سچا بتایا پھر زید نے اور لوگون کے لیے کچھ وصیتین کین تو زید کے مال کی دو تہائیان وارثون کے لیے اور ایک تہائی وصیت والون کے لیے الگ کر کے وارثون اور وصیت والون سے کہین گے سچا بتاؤ عمرو کو جسقدر مال کی بابت چاہو پھر جب دونون بیان کرین تو عمرو کو دیکر تہائی مین سے جو بچیگا وہ وصیت والون کو ملیگا اور دو تہائی مین سے جو بچے وہ وارثون کو اور وارثون کی دو تہائی سے ایک تہائی اور وصیت والون کی ایک تہائی سے تہائی کی قدر تک عمرو کو دلاوینگے مسئلہ اگر ایک اجنبی اور ایک وارث دو کے لیے وصیت کی تو موصی بہ کا آدھا اجنبی کو ملیگا اور وارث کے حق مین وصیت باطل ہی مسئلہ اگر زید نے ایک جدید کپڑے کی وصیت کی عمرو کے لیے اور ایک پرانے کپڑے کی وصیت کی بکر کے لیے اور ایک درمیانی کپڑے کی جو کہ نہ بہت اچھا ہی اور نہ بہت برا ہی اسکی وصیت کی خالد کے لیے

پھر اُن تینون مین سے ایک کپڑا ہلاک ہوگیا اور زید کا وارث ہر ایک سے کہتا ہو کہ تیرا ہی والا کپڑا ہلاک ہوگیا تو وصیت باطل ہوگئی ہان اگر وارث وہ دونون کپڑے اُن تینون شخصون کو دے کہ اسمین بانٹ لو تو وصیت جائز ہوئی اور عمرو کو دو تہائی جید کپڑے کی اور بکر کو دو تہائی پُرانے کپڑے کی اور خالد کو ایک تہائی جید کی اور ایک تہائی پُرانیکی ملیگی مسئلہ اگر زید اور عمرو کی مشترک ایک حویلی ہو اُسمین سے زید نے ایک معین کوٹھری کی بکر کے لیے وصیت کی پھر وہ حویلی بٹی اور وہ کوٹھری زید کے حصہ مین پڑی تو وہ کوٹھری بکر کو ملیگی اور اگر زید کے حصہ مین نہ پڑی تو بکر کو اُتنا ہی مکان اُس حویلی مین سے ناپ دینگے اور اگر ایک شریک نے ایک حویلی کی معین کوٹھری کا اقرار کیا کسی کے لیے تو اُسکا بھی یہی حکم ہو مسئلہ اگر غیر کے مال مین سے زید نے ہزار روپیہ معین کی عمرو کے لیے وصیت کی پھر زید کے مرنے کے بعد اُس عمرو نے اجازت دی اور وہ ہزار روپیہ عمرو کو دیدیے تو جائز ہو اور اجازت دینے کے بعد بھی اُس غیر کو اختیار ہو کہ چاہے وہ روپیہ نہ دے مسئلہ اگر زید مرا اور اُس کے عمرو اور بکر دو بیٹون نے اُسکا مال آپسمین بانٹ لیا بعد اُسکے عمرو نے اقرار کیا کہ ہمارے زید نے تہائی مال کی وصیت خالد کے لیے کی تھی تو عمرو کو اپنے حصہ کے مال کی تہائی خالد کے لیے دینا آوے گی مسئلہ اگر زید نے اپنی معین باندی کی عمرو کے لیے

وصیت کی اور زید کے مرنے کے بعد مال بٹنے سے پہلے وہ باندی ایک لڑکا
جنی تو وہ باندی لڑکے سمیت عمرو کو ملیگی درصورتیکہ باندی اور لڑکے دونون کی
قیمت تہائی کل مال کی ہو اور اگر دونون کی ملاکر قیمت تہائی سے زیادہ ہوتی
ہو تو باندی ہی ملیگی پھر اگر باندی سے تہائی پوری نہو تو اُس لڑکے سے تہائی
پوری کر دینگے مسئلہ اگر زید نے اپنے کافر بیٹے کے لیے یا اُس بیٹے کے
لیے جو کسی کا غلام ہو اپنے مرض موت مین کچھ وصیت کی پھر زید کے مرنے سے
پہلے وہ کافر بیٹا مسلمان ہوگیا یا وہ غلام بیٹا آزاد ہوگیا تو وہ وصیت باطل
ہوگئی اور یہی حکم ہو ایسے بیٹے کو کچھ ہبہ کیا یا ایسے بیٹے کے لیے کچھ اقرار کیا
اسی حالت مین مسئلہ اگر ایک شخص اپاہج یا لنج ہوگیا یا فالج نے مارا
یا سِل کی بیماری ہوئی اور بہت روز دن سے یہ حال ہو اسو اُس کی موت
کا ڈر ایسی بیماری سے جاتا رہا تو ایسا شخص اگر کل مال اپنا ہبہ کردے تو درست
ہو اور اگر ایسی بیماری ہوتے ہوے ہبہ کیا اور یہ چارپائی پر پڑا رہا اور اُسی
مین مرگیا تو تہائی مال مین ہبہ درست اور زیادہ نادرست باب العتق
فی المرض جس بیماری سے آدمی مرجاوے اُس بیماری کی حالت مین
آزاد کرنے کے مسئلے مسئلہ اگر زید نے موت کی بیماری مین اپنے
غلام کو آزاد کیا یا محابات کی یا ہبہ کیا تو درست ہو اور یہ وصیت ٹھہری
پھر جب زید کے وارث اجازت دیدین تو وہ غلام کچھ کام نہ کرے اور اگر زید نے

باب العتق فی المرض

پہلے محابات کی بعد اسکے اس غلام کو آزاد کیا تو محابات اولی ہی اور اگر پہلے
آزاد کیا اور محابات کی تو محابات اور آزاد کرنا دونون برابر ہین مسئلہ اگر
زید نے وصیت کی کہ اس ہزار روپیے کا ایک غلام مول لیکر آزاد کردیجیو پھر
اُسمین سے ایک روپیہ ہلاک ہوگیا تو باقی روپیون پر وہ وصیت جاری نہوگی
بخلاف حج کے یعنی اگر وصیت کی اس ہزار روپیے سے حج کرائیو پھر اُسمین
سے ایک روپیہ ہلاک ہوگیا تو باقی روپیون سے حج ادا کرادینگے مسئلہ اگر
زید نے اپنے ایک معین غلام کے آزاد کرنے کی وصیت کی اور زید مرگیا پھر
اُس غلام نے عمرو کی جنایت کی سو وارثون نے وہ غلام عمرو کو دیدیا تو وصیت
باطل ہوگئی اور اگر عمرو سے پھر اُس غلام کو فدیہ دیکر لے لیا تو وصیت باقی
رہی مسئلہ اگر عمرو نے زید کے لیے اپنی تہائی مال کی وصیت کی اور
ترکہ مین غلام بھی چھوڑا سو زید کہتا ہی کہ عمرو نے اس غلام کو اپنے چنگے پن مین
آزاد کیا تھا اور عمرو کے وارث کہتے ہین کہ بیماری مین آزاد کیا تھا تو وارثونکا
کہنا معتبر ہی اور زید کو کچھ نہ ملیگا ہان اگر تہائی مال سے غلام کی قیمت کچھ زیادہ ہو
یا زید اپنے دعوے پر گواہ گذارے تو البتہ زید کو ملیگا مسئلہ اگر زید مرا
اور زید کے غلام نے دعوے کیا کہ مجھکو زید نے آزاد کیا تھا اور عمرو نے
دعوے کیا کہ زید پر میرا دین آتا تھا اور زید کے وارث نے اس غلام
اور عمرو دونون کو سچا بتایا تو وہ غلام اپنی قیمت کا روپیہ لاکر عمرو کے قرض

مین دے مسئلہ اگر زید نے وصیت کی کہ مجھپر اللہ تعالی کے حق ہین سو
میرے مال سے ادا کیجیو تو فرائض جیسے حج اور زکوۃ اور کفارہ پہلے ادا کرینگے
اگرچہ زید نے اُن فرائض کا نام پیچھے کرلیا ہو اور اگر سب حق اللہ تعالی
کے برابر ہون جنکی وصیت کی ہے تو زید نے جو پہلے کہا وہ پہلے اور جو بعد کہا
وہ بعد ادا کرین گے مسئلہ اگر زید نے اپنی طرف سے حج کرانیکی
وصیت کی تو زید کے شہر سے ایک شخص کو حج کرنے کے لیے سوار کرکے
بھیجین گے اور اگر زید کے تہائی مال سے وہ شخص سواری پر سوار ہوکر حج نہ
کرسکے یعنی خرچ کفایت نہ کرسکے تو جس مکان سے وہ شخص سواری پر جاسکے
وہان سے بھیجین گے مسئلہ اگر زید اپنے شہر سے حج کے لیے چلا اور راہ مین
مرگیا اور وصیت کرگیا کہ میری طرف سے حج کرائیو تو زید کے شہر سے کسی کو
حج کرنے کے لیے زید کی طرف سے بھیجین گے اور جو شخص اور کی طرف سے
حج کو جاتا ہو اور مرجاوے تو اُسکا بھی یہی حکم ہے

## باب الوصیت للاقارب وغیرہم

یعنی رشتہ دارون وغیرہ کے لیے وصیت کرنے کے
مسئلے مسئلہ اگر زید نے پڑوسیون کے لیے وصیت کی تو وہی لوگ
اُس وصیت مین آوین گے جنکے گھر زید کے گھر سے ملے ہوئے ہون اور اگر
سسرون کے لیے وصیت کی تو وہی لوگ اُس وصیت کے مستحق ہونگے جنکو نکاح
کرنا زید کی جورو سے ہمیشہ کو حرام ہے اور اگر دامادون کے لیے وصیت کی تو

باب الوصیت للاقارب وغیرہ

تو اُس عورت کے خاوند جو عورت زید کی ذی رحم محرم ہو اس وصیت کے مستحق ہونگے مسئلہ اگر زید نے کسی عمرو کے اہل کے لیے وصیت کی تو یہ وصیت عمرو کی جورو کے لیے ہوئی اور اگر آل کے لیے کی تو گھر والون کے لیے ہوئی اور اگر عمرو کی جنس کے لیے وصیت کی تو عمرو کے باپ کے گھر والون کے لیے وصیت ہوئی مسئلہ اگر زید نے عمرو کے اقارب یا ذی القرابت یا ذوی الارحام یا ذوی الانساب کے لیے جو رشتہ دار عمرو کا ذی رحم محرم زیادہ نزدیک کا ہوگا وہ مستحق اس وصیت کا ہوگا اور عمرو کی مان اور باپ اور اولاد اور وارث اس وصیت مین سے نپاوینگے اور دو شخص یا دو سے زیادہ اس وصیت کے مستحق ہونگے مسئلہ اگر زید نے اپنے رشتہ دارون کے لیے وصیت کی اور زید کے دو چچا اور دو ماموں رشتہ دار ہین تو وصیت دونون چچون کے لیے ہوئی اور اگر ایک چچا اور دو ماموں ہین تو چچا کو آدھا وصیت کا مال اور دو ماموون کو آدھا اور اگر ایک چچا اور ایک پھوپھی ہو تو یہ دونون برابر ہین آدھا آدھا دونون کو مسئلہ اگر زید نے یون وصیت کی کہ عمرو کے جنے ہوے کو اتنا مال دیجیو تو عمرو کا بیٹا اور بیٹی دونون کو وہ مال برابر ملیگا اور اگر وصیت کی کہ عمرو کے ورثہ کو تو مرد کو دونا اور عورت کو ایک حصہ **باب الوصیت بخدمت العبد والسکنی والثمرۃ** یعنی غلام کی خدمت اور مکانون مین رہنے اور میوہ دینے کی وصیت کے مسئلے مسئلہ اگر زید نے عمرو کے لیے وصیت کی اپنے غلام کی خدمت کی

اور اپنے گھر مین رہنے کی مدت معین تک کو یا ہمیشہ تک تو درست ہے پھر اگر وہ
غلام تہائی مال کی قدر ہوتا ہے تو وہ غلام عمرو کو سپرد کرینگے کہ وہ غلام عمرو کی
خدمت کرے اور اگر وہ غلام تہائی مال سے زیادہ قیمت کا ہے تو دو دن زید کے وارث
کی خدمت کیا کرے اور ایک دن عمرو کی اور عمرو کے مرجانے کے بعد وہ غلام
زید کے وارث کو پھر ملیگا اور اگر عمرو زید کی زندگی ہی مین مرگیا تو وصیت باطل ہو گئی
مسئلہ اگر زید نے اپنے باغ کے میوہ کی عمرو کے لیے وصیت کی اور زید مرگیا
اور باغ مین میوہ لگا ہوا ہے تو صرف وہی میوہ عمرو کو ملیگا اور اگر زید نے یون
کہا تھا کہ ہمیشہ کو اپنے باغ کی مین نے عمرو کے لیے وصیت کی تو وہ میوہ اور
جو آیندہ لگا کرے عمرو کو ملا کریگا مسئلہ اگر زید نے عمرو کے لیے اپنے باغ کی
وصیت کی تو موجود اجرت اور آیندہ کی اجرت سب عمرو کو ملا کریگی اگرچہ ہمیشہ کے
لفظ کو زید نے نہ کہا ہو مسئلہ اگر بھیڑ کی اون کی یا بچہ یا دودھ کی وصیت کی
تو جسقدر اون یا جو بچہ یا جسقدر دودھ موصی کے مرتے وقت موجود ہوگا وہی
عمرو کو ملیگا ہمیشہ کی کہی ہو یا نہ کہی ہو باب وصیت الذمی یعنی کافر اگر وصیت
کرے اسکے مسئلے مسئلہ اگر ذمی نے اپنا گھر گرجا یا کنیسہ کر ڈالا اپنے چنگے پن مین
پھر وہ ذمی مرگیا تو وہ مکان اسکے وارثون کو میراث مین ملیگا مسئلہ اگر ذمی
نے وصیت کی کہ میرے گھر کو فلانی قوم کے لیے گرجا یا کنیسہ بنا دیجیو تو یہ وصیت
اسکی تہائی مال مین جاری ہوگی مسئلہ اگر ذمی نے غیر معین قوم کے لیے

باب وصیت الذمی

اپنے گھر کو گرجا یا کنیسہ بنا دینے کی وصیت کی تو درست ہی مسئلہ اگر حربی مستامن
نے کسی مسلمان کے لیے یا کسی ذمی کے لیے اپنے کل مال کی وصیت کی تو درست
ہی باب الوصی یعنی کسیکو اپنے مرنیکے بعد کارندہ مقرر کرنا مسئلہ اگر زید نے
عمرو کو اپنا وصی کیا سو عمرو نے زید کے روبرو قبول کیا اور زید ہی کے روبرو
رد کیا تو وصی ہونا رد ہو گیا اور زید کے سامنے رد نہین کیا تو رد نہین ہوا اور
عمرو نے اگر زید کے ترکہ مین سے کچھ بیچا تو جیسے اپنا وصی ہونا قبول کیا اور اگر زید کے
مرنے کے بعد عمرو نے کہا کہ مین قبول نہین کرتا پھر پیچھے کو قبول کیا تو یہ قبول
کرنا درست ہو گیا بشرطیکہ قاضی نے عمرو کو وصی ہونے سے نکال دیا ہو جب
اسنے کہا تھا کہ مین قبول نہین کرتا اگر زید نے غلام کو یا کافر کو یا فاسق کو اپنا
وصی کیا تو قاضی اپنے وصی کو معزول کرکے اور کسی کو اسکی جگہ وصی کرے مسئلہ
اگر زید نے اپنے غلام کو اپنا وصی کیا اور وارث زید کے نابالغ ہین تو درست ہی اور
بالغ ہون تو نہین درست مسئلہ اگر وصی سے وصیت کے کام ادا نہین ہو سکتے
تو قاضی اور وصی بھی اسکی ساتھ لگا دے کہ دونون ملکر کام کرین مسئلہ اگر زید
کے دو وصی ہون تو ایک وصی دوسرے کے پیچھے کچھ کام نہین کر سکتا اور کرے
تو باطل ہی مگر ہان مردہ کا جنازہ درست کرنا اور کفن مول لینا اور کم عمرون کے
لیے کھانا کپڑا مول لینا اور کم عمرون کے لیے ہبہ قبول کرنا اور معین ودیعت کا
پھیر دینا اور معین وصیت کا ادا کرنا اور معین غلام کا آزاد کرنا اور مردہ کے

حقوق کی بابت جھگڑنا دو وصی مین سے ایک کا بھی درست ہی مسئلہ اگر عمرو کا وصی تھا سو عمرو نے بکر کو اپنا وصی کیا اور عمرو مرگیا تو بکر زید اور عمرو دونون کے ترکہ کا وصی ہوا مسئلہ اگر زید کے وصی نے زید کے غائب وارثون کی طرف سے موصی لہ سے مال بانٹ لیا تو درست ہی اور اگر موصی لہ غائب کے لیے وارثون سے بانٹا تو نہین درست پھر اگر بانٹ لیا اور اگر موصی کے پاس سے ضائع ہو گیا تو موصی لہ باقی تہائی مال مین سے دلایا ویگا مسئلہ اگر زید نے حج کی وصیت کی تھی سو وصی نے وارثون سے حج کرنیکے لائق مال بانٹ لیا پھر وہ مال وصی کے پاس سے یا اُسکے پاس سے جسکو حج کرنیکے لیے دیا تھا ضائع ہو گیا تو زید کے باقی مال کی تہائی مین سے اور مال دیکر حج کرادین مسئلہ اگر موصی لہ غائب ہی اُسکے لیے قاضی نے وارثون سے وصیت کا مال بانٹ لیا تو درست ہی مسئلہ اگر وصی نے موصی کے ترکہ سے دین والے کی غیبت مین غلام بیچ لیا تو درست ہی مسئلہ اگر موصی نے وصیت کی کہ میرے بعد صالح غلام کو بیچکر اُسکی قیمت خیرات کر دیجیو سو وصی نے وہ غلام زید کے ہاتھ بیچا اور قیمت لی پھر وہ قیمت وصی کے پاس ہلاک ہو گئی اور وہ غلام کسی اور حقدار کا نکلا اُسنے زید سے لے لیا تو وہ قیمت اُسکی زید کے وصی سے دلایا ویگا اور وصی موصی کے ترکہ سے وہ قیمت لیگا مسئلہ اگر وصی نے ایک کم عمر شخص کا غلام زید کے ہاتھ بیچا اور قیمت لے لی سو وصی کے پاس سے ہلاک ہو گئی اور وہ غلام کسی اور کا نکلا

کہ اُسنے زید سے لیلیا تو زید اپنی وہی ہوئی قیمت وصی سے پھیر دلا پاویگا اور وصی اُس کم عمر کے مال سے اُسقدر لیلے اور وہ کم عمر اپنے حصہ کے قدر اور وارثون سے لے مسئلہ اگر یتیم کا مال زید پر آتا ہی اور زید نے عمرو پر اُترا دیا تو وصی کو اُس اُترانے کا قبول کرنا درست ہی بشرطیکہ اُس یتیم کے حق مین یہ ترانا بہتر ہو مسئلہ اگر وصی نے یتیم کے لیے کوئی چیز مول لی تھوڑے نقصان سے یا یتیم کی چیز بیچی تھوڑے نقصان سے تو درست ہی مسئلہ اگر وصی نے غائب بالغ وارث کا مال منقولہ بیچا تو درست ہی اور غیر منقولہ کا بیچنا درست نہین مسئلہ وصی کو یتیم کے مال کی تجارت کرنا جائز نہین مسئلہ اگر زید نے عمرو کو اپنا وصی کیا اور زید مر گیا اور زید کا باپ خالد اور زید کا بیٹا بکر یتیم رہا تو وصی کو اُس بکر یتیم کے مال مین تصرف کرنا بہتر ہی خالد کے تصرف کرنے سے اور اگر زید نے کسی کو وصی نہین کیا تو یتیم کے حق مین دادا باپ کی جگہ پر ہی **فصل فی الشہادۃ** یعنی وصیت کی بابت گواہی کے مسئلے **مسئلہ** اگر دو وصیون نے گواہی دی کہ زید میت نے ہمارے ساتھ عمرو کو بھی وصی کیا ہی تو یہ گواہی لغو ہی ہان اگر عمرو دعوی کرے کہ مجھکو بھی وصی کیا ہی تو یہ گواہی درست ہی اور ایسا ہی حکم ہی اگر زید میت کی دو گواہی دین کہ ہمارے باپ زید نے عمرو کو ہمارا وصی کیا ہی **مسئلہ** اگر دو وصی کم عمر وارث کے لیے کچھ مال کی بابت گواہی دین یا بالغ وارث کے لیے میت کے

مال کی بابت گواہی دین تو گواہی باطل ہی مسئلہ اگر زید اور عمرو دو مرد
گواہی دین کہ سعید جو مرگیا اُسپر ہزار روپیے بکر اور خالد کے دین آتے ہین
اور خالد گواہی دین کہ زید اور عمرو کے بھی ہزار روپیے سعید پر آتے ہین تو
یہ دونون گواہیان مانی جاوینگی اور اگر دونون گواہیان ہزار روپیے کی
وصیت کی بابت گذرین تو نہ مانی جائینگی کتاب الخنثی بیان خنثی کے

کتاب الخنثی

مسئلونکا مسئلہ جسکا پیشاب کا مکان فرج یعنی عورت کا سا بھی ہو اور ذکر یعنی
مرد کا سا بھی ہو اُسکو خنثی کہتے ہین سو ایسا شخص اگر ذکر سے پیشاب کرے
تو اُسکو مرد شمار کرینگے اور اگر فرج سے پیشاب کرے تو عورت شمار کرینگے پھر اگر
ذکر اور فرج دونون راہون سے پیشاب کرے تو جس راہ سے اُسکا پیشاب پہلے
نکلا کرتا ہو ویسا ہی یعنی ذکر سے اگر پہلے نکلتا ہو تو مرد ہی اور فرج سے پہلے نکلتا
ہو تو عورت ہی اور اگر دونون راہون سے ساتھ برابر نکلتا ہو تو وہ خنثی مشکل ہی
اور اگر ایک راہ سے پیشاب زیادہ نکلے اور دوسری راہ سے کم تو اُسکا لحاظ نکرینگے
مسئلہ جب خنثی بالغ ہو اور اُسکے ڈاڑھی نکلے یا عورت سے صحبت کرسکے تو
وہ مرد ہی اور اگر اُسکی عورت کیسی چھاتیان نکلین یا دودھ نکلے یا وہ کپڑون
سے ہو یا اُسکو حمل رہے یا اُسکے ساتھ صحبت مرد کرسکے تو وہ عورت ہی پھر
اگر کسی طرح کی علامت اُسمین ظاہر نہوئی یا دو طرح کی علامتین اُسمین ظاہر
ہوئین تو وہ خنثی مشکل ہی مسئلہ خنثی مشکل جماعت کی نمازمین مردونکی

صف کے آگے صف مین کھڑا ہو اور اُسی کے مال سے باندی مول لین کہ وہ
باندی اُسکا ختنہ کرے اور اگر اُسکا مال کچھ نہ ہو تو بیت المال سے باندی مول لین
پھر ختنہ کے بعد اُس باندی کو بیچ ڈالین اور خنثی مشکل کو میراث مین وہ حصہ ملیگا جو کم
ہوگا تو اگر خنثی مشکل کا باپ مرا اور ایک بیٹا اور ایک خنثی دو اُسکے وارث رہے
تو دو حصہ بیٹے کو اور ایک حصہ اُس خنثی کو ملیگا **مسائل شتیٰ** یعنی متفرق مسئلے

**مسئلہ** وصیت اور نکاح اور طلاق اور بیع اور شرا اور قصاص کے
مقدمہ مین گونگے کا اشارہ کرنا یا لکھ دینا ایسا ہی جیسے اُسنے اپنی زبان سے
کہا اور حد کے مقدمہ مین اُسکے اشارہ کا اور لکھنے کا اعتبار نہین اور جسکی زبان
بیماری سے رہ گئی ہو اُسکے اشارہ کا اور لکھنے کا اعتبار نہین **مسئلہ** اگر ذبح
کیے ہوئے اور مرے جانور ملگئے اور پہچانے نہین جاتے تو اگر ذبح کیے ہوئے
بہت ہین اور مرے ہوئے تھوڑے ہین تو اٹکل سے ذبح کیے ہوئے الگ کرلے
اُنکو کھاوے اور اگر ذبح کیے ہوئے بہت نہین ہین تو نہ کھاوے **مسئلہ** اگر ناپاک گیلے
کپڑے کو پاک سُوکھے کپڑے مین لپیٹا سو یہ سوکھا بھی گیلا ہوگیا لیکن نچوڑنے سے
اس پاک کپڑے مین سے پانی نہین بہتا تو یہ پاک کا پاک ہے **مسئلہ** اگر خون مین لتھڑے
ہوئی بکری کی سری آگ مین ڈالدی کہ اُسکا خون جلکر جاتا رہا پھر اُس کو پکا کر
اُسمین شوربا کیا تو وہ کھایا جائیگا اور جلا دینا ایسا ہی جیسا دھو ڈالنا **مسئلہ**
اگر بادشاہ نے زمین والے کو زمین کا محصول معاف کردیا تو جائز ہے

تنقیح

اور اگر عشر معاف کر دیا تو نہین جائز مسئلہ اگر بادشاہ نے ملوک زمین
ایک قوم کو محصول پر دین تو جائز ہی مسئلہ اگر رمضان کا قضا روزہ
رکھا اور یہ تعین نہ کیا کہ کون سے دن کا قضا ہی تو بھی قضا درست ہی مسئلہ اگر
دو رمضان کا قضا روزہ رکھا اور یہ تعین نہ کیا کہ کون سے رمضان کا روزہ
مین رکھتا ہون تو بھی درست ہی اور یہی حکم ہی نمازون کی قضا کا اگرچہ یہ نیت
نہ کی کہ اول نماز جو مجھپر قضا ہی یا آخر نماز مسئلہ اگر روزے مین اپنے دوست کا
تھوک کھا لیا تو کفارہ دے اور اگر دوست کا نہین تو کفارہ بھی نہین مسئلہ اگر
کوئی حاجی راہ مین مارا گیا تو اور لوگون کو حج کے جانیکا یہ عذر ہو گیا مسئلہ اگر
زید نے ایک عورت سے کہا کہ تو میری جورو ہوئی اور اُس عورت نے کہا
کہ ہوئی تو اُس سے اُنمین نکاح نہین ہو گیا اور اگر زید نے یون کہا کہ
تو نے اپنے آپ کو میری جورو کیا اور اُس عورت نے کہا کہ کیا اور اُس زید
نے کہا کہ تو نے اپنی لڑکی میرے لڑکے کے لیے کی اُسنے کہا کی تو نکاح ہوا
مسئلہ اگر زید اپنی جورو کے گھر اُسکے ساتھ رہا کرتا ہی اور وہ جورو زید
کو منع کرے کہ میرے یہان مت آیا کر تو وہ جورو ناشزہ ہو گئی اور اگر
زید غصب کے گھر مین رہتا ہی جورو کے ساتھ اور وہ جورو اُسکو اپنے پاس
آنے سے منع کرے تو ناشزہ نہین مسئلہ اگر جورو نے اپنے خاوند سے
کہا کہ مین تیری باندی کے ساتھ نہین رہتی اور مجھکو علیحدہ گھر چاہیے تو اُس

جورو کو یہ اختیار نہین ہے مسئلہ اگر جورو نے خاوند سے کہا کہ مجھکو طلاق
دے اور خاوند نے کہا کہ دی لے یا کی سے کہ دی ہو جیو یا کی ہو جیو تو طلاق نہین پڑی
ہان اگر اس کہنے مین خاوند طلاق کی نیت سے کہے تو پڑ جائیگی اور خاوند نے کہا
کہ دی ہے یا کی ہے تو طلاق ہو گئی خاوند کی نیت طلاق کی ہو یا نہ ہو اور اگر یون کہا کہ
دی ہوئی جان یا کی ہوئی جان تو طلاق نہین پڑی اگرچہ طلاق کی نیت
سے کہا مسئلہ اگر زید نے عمرو کے سامنے اسکی جورو کا کچھ تذکرہ کیا تو عمرو نے
اگر طلاق دینے کی نیت سے یون کہا کہ وہ مجھکو نہین چاہیے ہے قیامت تک یا تمام
عمر تو طلاق ہو گئی اور اگر طلاق کی نیت نہین ہے تو نہین مسئلہ اگر مرد نے
جورو سے کہا کہ عورتون کا حیلہ کر تو یہ خاوند کی طرف سے تین طلاقین دینے کا
اقرار ہوا اور اگر یون کہا کہ اپنا حیلہ کر تو یہ اقرار نہ ہوا مسئلہ اگر جورو نے
خاوند سے کہا کہ مہر مین نے تجھکو بخشا تو مجھسے لڑائی روک رہ اگر اس بات پر وہین
خاوند نے اسکو طلاق دے دی تو مہر جاتا رہا اور اگر طلاق ندی تو مہر نہین گیا
مسئلہ اگر میان نے اپنے غلام سے کہا کہ ای میرے مالک یا باندی سے کہا مین
تیرا غلام ہون تو وہ غلام اور باندی آزاد نہین ہو گئے مسئلہ اگر زید نے کہا کہ مجھپر
سوگند ہے کہ یہ کام نکرونگا تو اللہ تعالی کی قسم کا اقرار ہوا مسئلہ اگر زید نے کہا
کہ جو مین فلانا کام کرون تو مجھپر طلاق کی سوگند ہے پھر وہ کام کیا تو زید کی
جورو پر طلاق ہو گئی بعد اسکے اگر زید کہے کہ مین نے یہ جھوٹھ کہا تھا تو اس کو

اس بات مین سچا نہ کہین گے یعنی طلاق تو پڑہی جاوے گی مسئلہ اگر زید
نے کہا کہ مجھکو گھر کی سوگند ہی کہ یہ کام کرونگا تو یہ طلاق کی سوگند کا اقرار ہوا
مسئلہ اگر مشتری نے بائع سے کہا کہ قیمت گیارہ ہین تو بائع نے کہا کہ مین نہ
دونگا تو بیع فسخ ہوگئی مسئلہ اگر زید نے کہا کہ مجھکو قسم ہی اگر مین فلانا کام
کرون جبتک مین بخارا مین ہون پھر وہ بخارے سے کہین کو گیا اور پھر بخارا مین
آیا اور وہ کام کیا تو گنہگار نہین مسئلہ اگر گدہا بیچے تو اُسکا بیچا بکنے مین نہین
آیا مسئلہ اگر عقار کی بابت جھگڑا ہی تو وہ عقار قابض ہی پاس رہے
جب تک مدعی اپنے گواہ نہ گذرانے مسئلہ جو عقار جس قاضی کے زیر حکومت
مین نہ ہو اُس قاضی کا حکم اُس عقار کی بابت درست نہین مسئلہ اگر قاضی
نے گواہ سُنکر ایک مقدمہ مین حکم کیا پھر بعد اسکے قاضی نے کہا کہ مین نے اپنے
حکم سے رجوع کیا یا مجھکو اسکے سوا کچھ اور معلوم ہوا یا کہا کہ مین گواہون کے دھوکے
مین آگیا یا کہا کہ مین نے اپنا حکم باطل کردیا یا ایسی ہی کچھ بات کہی تو اُس کا
کچھ اعتبار نہین وہ پہلا ہی حکم کیا ہوا جاری رہے گا اور اگر دعوی صحیح
اور گواہی درست کے بعد کیا ہو مسئلہ اگر زید نے ایک لوگون کو چھپایا اور
عمرو سے کچھ پوچھا اور عمرو نے اقرار کیا اور وہ لوگ اُس عمرو کو دیکھتے ہین اور اسکا
کہنا سنتے ہین اور عمرو اُن کو نہین دیکھتا ہی تو اُن کی گواہی عمرو کے
حق مین جائز ہی اور اگر اُن لوگون نے عمرو کا کلام سُنا اور عمرو کو نہ دیکھا

تو جائز نہین ہی مسئلہ اگر زید نے غیر منقول چیز بیچی اور کچھ رشتہ مند زید کے
موجود ہین اور اس بیع سے خبردار ہین بعد اس کے اُن رشتہ دارون نے
اُس مبیع کا دعوی کیا تو نہ سُنا جائیگا مسئلہ اگر جورو نے خاوند کو مہر بخشدیا اور
مرگئی پھر اُس عورت کے وارث کہتے ہون کہ اُسنے موت کی بیماری مین مہر بخشا تھا
اور خاوند کہے کہ چنگے پن مین بخشا تھا تو خاوند کا کہنا معتبر ہی مسئلہ اگر زید نے
عمرو کے دین کا یا اور کسی چیز کا اقرار کیا بعد اسکے کہا کہ مین اقرار کرنے مین جھوٹا
تھا تو عمرو کو قسم دینگے کہ وہ عمرو یون قسم کھاوے کہ زید اقرار کرنے مین جھوٹا
تھا اور مین جو اُسپر دعوی کرتا ہون اُسمین باطل پر نہین ہون مسئلہ
مدعا علیہ کا اقرار کرنا مدعی کے لیے مالک ہونے کا سبب نہین ہی مسئلہ
اگر زید نے عمرو سے کہا کہ مین نے تجھکو اس چیز کے بیچنے کا وکیل کیا اور عمرو یہ
سُنکر چپ ہو رہا تو وکیل ہوگیا مسئلہ اگر زید نے اپنی جورو سے کہا کہ مین نے
تجھکو تیرے طلاق دینے کا وکیل کیا تو پھر زید کو اُسکے معزول کرنیکا اختیار نہین
مسئلہ اگر زید نے یون کہکر عمرو کو وکیل کیا کہ جب مین تجھکو معزول کرون
تو تو میرا وکیل ہی پھر جب زید عمرو کو معزول کیا چاہے تو یون کہے کہ مین نے تجھکو
معزول کیا پھر مین نے تجھکو معزول کیا اور اگر یون وکیل کیا تھا کہ جس بار
مین تجھکو معزول کرون تو تو میرا وکیل ہی تو معزول کرنیکے لیے یون کہے مین نے
رجوع کیا وکالت معلقہ سے اور مین نے معزول کیا تجھکو وکالت منجزہ سے مسئلہ

اگر دین کے مقدمہ مین دین کے دینے پر صلح کی تو صلح کا بدل قبض کر لینا شرط ہے اور اگر قبض نہ کیا تو یہ صلح جائز نہین مسئلہ اگر زید نے ایک لڑکے پر حویلی کا دعوی کیا اور اُس لڑکے کے باپ نے اُس لڑکے کا کچھ مال دینے پر زید سے صلح کی درصورتیکہ زید کے پاس اُس دعوے کی بابت گواہ ہون تب تو یہ صلح درست ہوئی اور نہین تو نہین بشرطیکہ قیمت مثل پر یا کچھ تھوڑے سے نقصان سے صلح ہوئی ہو مسئلہ اگر مدعی کے پاس گواہ نہون یا گواہ غیر عادل ہون یا زید نے کہا ہو کہ میرے پاس گواہ نہین ہین پھر گواہ لایا گواہ نے کہا کہ اس مقدمہ مین میری گواہی نہین پھر گواہی دی تو یہ گواہ مانے جاوینگے مسئلہ اگر خلیفہ نے ایک امام کو حکومت دی تو اُس امام کو اختیار ہے کہ کسی شخص کو گلی کے راستے سے کچھ زمین کاٹ دے بشرطیکہ راہ چلنے والون کا کچھ نقصان نہو مسئلہ اگر بادشاہ نے زید سے ڈانڈ لیا اور یون نہ کہا کہ تو اپنا مال بیچکر مجھکو دے پھر زید نے اپنا مال ڈانڈ ادا کرنے کو بیچا تو یہ بیع درست ہے مسئلہ اگر زید نے اپنی جورو کو مارنے سے ڈرایا سو اُسنے مہر اپنا اُسکو بخشدیا اور زید مین مارنے کی طاقت بھی تھی تو بخشنا درست نہین مسئلہ اگر عورت سے زبردستی خلع کروایا تو عورت پر طلاق ہو گئی اور مال ساقط نہوا مسئلہ اگر زید کا دین ایک عورت پر آتا ہے سو اُس عورت نے وہ دین اُسکو اپنے خاوند پر مہر مین اُتروا دیا بعد اسکے خاوند کو مہر بخشدیا تو یہ بخشنا درست نہوا مسئلہ اگر

اگر زید نے اپنی زمین مین کنوان کھودا یا کھتہ بنایا اور اس پڑوسی کی دیوار
ترق گئی اور پڑوسی نے زید سے کہا کہ کنوان یا کھتہ اپنا پاٹ دے تو زید سے
زبردستی وہ کنوان اور کھتہ نہ پٹوا وینگے اور اگر اُس سے پڑوسی کی دیوار گر پڑی
تو کنوئین اور کھتے والے پر دیوار کا تاوان دینا نہ آویگا مسئلہ اگر زید نے
اپنا مال لگا کر جورو کا مکان بنایا جورو کے کہنے سے تو وہ مکان اُس جورو کا ہی
اور جو اُسپر خرچ ہوا سو زید کا اس جورو پر دین ہی اگر جورو کے بغیر کہے
جورو کا مکان اپنے واسطے بنایا تو یہ مکان زید کا ہی اور اگر جورو کی بے اجازت
اُس جورو ہی کے واسطے بنایا تو زید نے جورو کے ساتھ احسان کیا اور وہ
مکان اُس جورو کا ہی مسئلہ اگر زید نے اپنے دین دار کو پکڑا اور عمرو نے
اُس سے چھڑایا تو عمرو پر دین دینا نہ آویگا مسئلہ اگر زید کے پاس کسیکا مال ہی
اور بادشاہ نے زید سے کہا کہ یہ مال مجھکو دے ورنہ مین تیرا ہاتھ کاٹ ڈالونگا
یا تیرے پچاس لکڑیان مارونگا سو زید نے وہ مال بادشاہ کو دیدیا تو زید پر ضمان
نہین مسئلہ اگر جنگل مین بسم اللہ اکبر کہکر شکار کیواسطے برچھی گاڑی پھر شکاری نے
دوسری بار آکر وہان پر زخمی شکار مرا ہوا پایا تو اُس شکار کو نہ کھاوینگے مسئلہ چار پایہ
حلال جانور کا شرمگاہ اور کپورے اور غدود اور گھیکنا اور پتہ اور بہتا ہوا لہو اور
عضو تناسل کھانا مکروہ ہی مسئلہ قاضی کو جائز ہی کہ غائب اور کم عمر اور لقطہ کا مال
قرض دے مسئلہ جس لڑکے کی بیماری ایسی کھلی ہوئی ہو کہ جو دیکھے سو اسکو

ختنہ کیا ہوا جانے اور معلوم ہو کہ اسکے عضو تناسل پر کا چمڑا سختی سے کٹیگا
تو اُسکا ختنہ نہ کرینگے اور کافر بوڑھا ہو کر مسلمان ہوا اور واقفکارون نے کہا
کہ اسکو ختنہ کی تکلیف کی طاقت نہین ہی تو اُسکا ختنہ نکرینگے مستحب وقت ختنہ کا
سات برس کی عمر ہی مسئلہ اگر دو شخص گھوڑے یا اونٹ دوڑادین یا خود پیدل
دوڑین اور ہر شخص بدے کہ مین آگے نکلجاونگا یا تیر چلادین یون بدکر کہ مین نشانہ
مارونگا تو درست ہی اور دونون طرف سے مال کی شرط بدنا کہ اگر زید آگے نکلجاوے
تو عمرو سے دس روپیے لے اور پیچھے رہجاوے تو دے حرام ہی ہان اگر ایک ہی
طرف سے مال بدا ہو کہ اگر زید آگے نکلجاوے تو عمرو اُسکو دس روپیے دے اور پیچھے
رہجاوے تو کچھ نہین تو یہ جائز ہی مسئلہ پیغمبرون اور فرشتون کے سوا اورون کے نام
پر درود جائز نہین ہی مگر پیغمبر یا فرشتون کے ساتھ جائز ہی مسئلہ کافرون کے تیوہار
کے نام پر جیسے نوروز اور مہرجان کا دن کچھ کسیکو دینا جائز نہین مسئلہ کھال اور صوف
وغیرہ کی ٹوپی جسکو کلاہ کہتے ہین پہننا مضائقہ نہین مسئلہ سیاہ کپڑا پہننا اور پگڑی
کا کنارہ دونون مونڈھون کے بیچ مین آدھی پیٹھ پر چھوٹا ہوا رکھنا مستحب ہی مسئلہ
جوان عالم کو جائز ہی کہ بوڑھے جاہل کے آگے آگے چلے مسئلہ قرآن کے حافظ کو
چاہیے کہ چالیس دن مین قرآن ختم کیا کرے کتاب الفرائض یعنی مُردے کے
مال کے مسئلے مسئلہ مردہ کا جو مال رہے اُسمین سے پہلے اُسکے دفن کفن سے
شروع کرے بعد اسکے مردہ کے ذمہ پر کا دین دے اسکے بعد اسکے جو باقی رہے اُسمین سے

مردہ کی جو وصیت ہو سو ادا کرے اس کے بعد جو مال باقی رہے وہ مال
اُس مردہ کے وارثون کو ملے مسئلہ وارث تین طرح کے ہین ایک فرض والے
دوسرے عصبہ تیسرے ذوی الارحام سو فرض والے وہ ہین جنکا حصہ شریعت مین
معین ہوگیا ہی اُنکو پہلے دینگے اور وہ بارہ ہین ایک اُنمین سے مردہ کا باپ
ہی اُسکو چھٹا حصہ ملیگا اور مردہ کا بیٹا یا پوتا یا پرپوتا یا سرپوتا یا سرپوتے کا
بیٹا بھی ہو دوسرا اُنمین سے مردہ کا صحیح دادا ہی اور صحیح دادا اُس کو کہتے
ہین کہ مردہ کے اور اُسکے ناتی بیچ مین ماں مردہ کی نہ آتی ہو مثلاً باپ کا
باپ سوا ایسے دادا کا اور مردہ کے باپ کا ایک ہی حکم ہی اگر مردہ کا باپ جیتا نہو
ہان اتنا فرق باپ اور دادا مین ہی کہ اگر مردہ کا خاوند یا جورو اور ماں اور
باپ رہا تو پہلے جورو اور خاوند کا حصہ دیکر باقی جو مال رہے اُس کی تہائی
ماں کو ملیگی اور اگر باپ نہ ہو تو ماں کو کل مال کی تہائی ملیگی دوسرے یہ کہ مردہ
کے باپ کی ماں اگر مردہ کا باپ جیتا ہو تو مردہ کے مال سے محجوب ہی اور اگر باپ نہو
دادا جیتا ہو تو مردہ کے باپ کی ماں محجوب نہین اور مردہ کے صحیح دادا کے
ہوتے مردہ کے بھائی اور بہنین مردہ کے مال سے محجوب ہونگی تیسرے
اُنمین سے مردہ کی ماں ہی اُسکو مردہ کا تہائی مال ملیگا اور اگر ماں رہی اور
مردے کا بیٹا یا بیٹی یا پوتا یا پوتی یا پرپوتا یا پرپوتی یا سرپوتا یا سرپوتی رہی
یا مردہ کے دو بھائی رہے یا دو بہنین رہین تو ماں کا چھٹا حصہ اور اگر مردہ کی

ف یہ اجماع صحابہ سے ہی اور ایک ... اور کہا ابن عباس نے ... کہا اللہ تعالی نے فان لم یکن لہ ولد وورثہ ابواہ فلامہ الثلث ... [illegible]

ماں رہی اور باپ رہا اور جورو رہی یا خاوند رہا تو پہلے جورو اور خاوند کا حصہ
دیکر باقی مال کی تہائی ماں کو ملیگی چوتھے ان بارہ مین سے جدۂ صحیحہ ہے اسکو چھٹا
حصہ ملیگا خواہ ایک ہون خواہ کتنی ہون اگر دو جدۂ صحیحہ جمع ہون کہ ایک کے دو ناتے
ہین اور دوسرے کا ایک ہی ناتا ہے تو وہ دو برابر ہین اور دو کے ناتے کی جدۂ صحیحہ کے
نزدیک ناتے کی جدۂ صحیحہ کے ہوتے ہوئے محجوب ہوگی اور ماں کے ہوتے ہوئے جدہ
کو کچھ نملیگا اور جدۂ صحیحہ اسکو کہتے ہین جسکے ناتے مین مردہ کے اور اسکے بیچ مین جدۂ فاسدہ
نہووے مثلاً باپ کی ماں اور باپ کی دادی اور باپ کی پردادی اور ماں کی ماں
اور جدۂ فاسدہ اسکو کہتے ہین کہ مردہ اور اسکے درمیان مین ماں آتی ہو ناتے مین
مثلاً ماں کا باپ اور ماں کا دادا اور ماں کا پردادا اور ماں کا سردادا پانچوین
بارہ مین سے مردہ کا خاوند ہے اسکو اپنی جورو کا مال آدھا ملیگا اور اگر جورو کی
اولاد ہووے یا پوتا یا پوتی ہو یا پرپوتا پرپوتی ہو یا سرپوتا سرپوتی ہو تو خاوند کو
چوتھائی مال ملیگا چھٹے بارہ مین سے جورو ہے کہ اسکو اپنے خاوند کا مال چوتھائی
ملیگا اور اگر خاوند کی اولاد ہو یا پوتا یا پوتی یا پرپوتا یا پرپوتی یا سرپوتا یا سرپوتی ہو تو
جورو کو آٹھوان حصہ ملیگا ساتوین بارہ مین سے مردہ کی بیٹی ہے اسکو اپنے
باپ کے مال سے آدھا ملیگا اور اگر دو بیٹیاں یا دو سے زیادہ بیٹیاں ہون تو
انکو دو تہائی مال اور اگر مردہ کا کوئی بیٹا بھی ہو تو بیٹی عصبہ ہو جاتی ہے اس
صورت مین بیٹے کو دونا بیٹی سے وہی ملیگا آٹھوین بارہ مین سے مردہ کے پسر کی

**بیٹی** یعنی پوتی ہے سو مردہ کے اگر بیٹی یا بیٹا موجود نہو تو پوتا یا پوتی اُنکی جگہ پوچھے جاوینگے
پوتا بیٹی کی جگہ اور پوتے بیٹے کی جگہ اور بیٹا یا بیٹی کے ہوتے ہوئے پوتا پوتی یعنی بیٹے
کی اولاد محجوب ہوگی پھر اگر ایک پوتی یعنی پوت کی دھی ہو تو آدھا مال اپنے
دادا کا پاوے اور اگر دو یا زیادہ ہون اور مردہ کی کوئی بیٹی یعنی دھی نہو تو دو تہائی
مال پاوینگی اور اگر مردہ کے ایک بیٹی موجود ہو تو پوتیون کو چھٹا حصہ ملے ایک ہو یا کئی ہون
اور اگر مردہ کی دو یا کئی بیٹیان موجود ہون تو پوتیون کو کچھ نملیگا ہان اگر ایک پوتا
یا کئی پوتے بھی ہون تو جو پوتیان اُس پوتے کے مقابل یا پوتے سے اوپر ہونگی
وہ پوتیان عصبہ ہوجاوینگی بیٹیون سے باقی بچا ہوا مال اُن پوتون پوتیون کو ملیگا
مرد کو عورت سے دونا اور جو پوتیان پوتے سے نیچے درجہ مین ہونگی وہ محجوب ہونگی
**نوین** بارہ مین سے مردہ کی سگی بہنین ہین اُنکا حال ایسا ہے جیسے سگی بیٹیان ہون
یعنی اگر ایک سگی بہن ہے تو وہ آدھا مال لیگی اور اگر دو یا زیادہ ہون تو وہ دو
تہائیان پاوینگی اور اگر اُنکے ساتھ سگے بھائی بھی ہون تو وہ بہنین عصبہ
ہوجاتی ہین ہر ایک بہن سے دونا بھائی کو ملیگا **دسوان** بارہ مین مردہ کے
**باپ کی بیٹیان** ہین اُنکا حال ایسا ہے جیسے مردہ کے پوتے کا یعنی بیٹے کی
بیٹی کا حال سگی بیٹیون کے ساتھ مین اور اگر باپ کی بیٹیون کے ساتھ مین باپ کا
بیٹا بھی ہوگا تو وہ بیٹیان عصبہ ہوجاوینگی اور اگر مردہ کی کوئی بیٹی یا پوتی ہوگی تو بھی
باپ کی بیٹیان عصبہ ہوجاوینگی **گیارھوین** مردہ کی **مان کی بیٹی** اور **بارھوین**

مردہ کی مان کا بیٹا ہی اگر ایک بھی ہو تو اُسکو چھٹا حصہ اور اگر ایک سے زیادہ ہو تو اُسکو تہائی اور ایسا بھائی اور ایسی بہن برابر حصہ پاوینگے مرد اور عورت مین فرق نہین اور کسیطرح کی بہن ہو یا بھائی ہو مردہ کی بیٹی یا پوتی یا پروتی یا سروتی کے ہوتے ہوے اور باپ یا دادا کے ہوتے ہوے محجوب ہوجاویگا اور مردہ کی بیٹی فقط مردہ کی مان کی اولاد کو محجوب کرتی ہی مسئلہ عصبہ اُسکو کہتے ہین جو کل مال مردہ کا پاوے اگر اکیلا عصبہ ہو اور اگر اکیلا نہ ہو کسی اہل فرض کے ساتھ ہو تو اہل فرض سے جسقدر باقی رہے اُسقدر پاوے اور عصبون مین زیادہ حقدار عصبہ مردے کا بیٹا ہی اُسکے بعد مردہ کا پوتا پھر پروتا پھر سروتا پھر اُسکا بیٹا پھر اُسکا پوتا بعد اسکے مردہ کا باپ بعد اسکے باپ کا باپ بعد اسکے پردادا پھر سردادا پھر اُس کا باپ پھر اُسکا باپ بعد انکے سگا بھائی بعد اسکے باپ کا بیٹا بعد اسکے سگے بھائی کا بیٹا بعد اسکے باپ کے بیٹے کا بیٹا بعد اسکے سگے چچا بعد اُنکے مردہ کے دادا کی بیٹی بعد اُنکے مردہ کے دادا کے چچا اسی ترتیب سے موافق بعد انکے وہ شخص جسنے اس مردہ کو آزاد کیا تھا بعد اسکے آزاد کرنیوالے کے عصبے اسی ترتیب کے موافق مسئلہ جس عورت کا حصہ آدھا یا دو تہائی مال ہی اگر اُنکا بھائی بھی موجود ہو تو وہ عورتین عصبہ ہوجاتی ہین اور عورتین نہین مسئلہ اگر زید عمرو کے سبب سے مردہ کا رشتہ دار ہی تو عمرو کے ہوتے ہوے زید محجوب ہوگا ہان مردہ کی ان کے ہوتے ہوے مان کی اولاد زید کے ترکہ سے محجوب نہوگی مسئلہ محجوب اور کو بھی محجوب کرتا ہی

مثلاً زید مرا اُسکا باپ رہا اور ماں رہی اور دو بھائی اور بہنین رہین تو بھائی اور بہنین باپ کے ہونے سے محجوب ہین مگر اُن بھائیون اور بہنون کے ہونے سے ماں کو چھٹا حصہ ملیگا اور نہین تو تہائی ملتا مسئلہ جو شخص مردہ کی میراث سے محروم ہو اس سبب سے کہ وہ غلام ہے یا اس سبب سے مردہ کو اُسنے مار ڈالا ہے اس سبب سے کہ مردہ کا اور اُسکا دین اور ہے یا اس سبب سے کہ مردہ یا وہ شخص دار الاسلام مین رہتا ہے اور ایک کافرون کے ملک مین رہتا ہے تو یہ محروم اور کسیکو محجوب نہ کریگا مسئلہ ایک کافر دوسرے کافر کی میراث کی نسبت ناتے یا سبب کے ناتے کے باعث پاویگا جیسے مسلمان مسلمان کی میراث پاتا ہے اگر ایک کافر دوسرے کافر کی میراث سے محجوب ہوگا تو محجوب کرنے والے کے سبب سے محجوب ہوگا مسئلہ اگر کافر نے اپنی عورت محرم سے نکاح کیا پھر وہ مرا تو وہ عورت جورو ہونیکے سبب سے اُس کافر کا مال نپاویگی مسئلہ حرام کی اولاد اور وہ اولاد جسکے سبب سے جورو خاوند نے لعان کیا فقط اپنی ماں ہی کے ترکہ سے حصہ پاویگی مسئلہ اگر زید مرا اور وارث رہے اور حاملہ جورو رہی تو اس حمل کیواسطے لڑکے کا حصہ امانت رکھکر اور وارثون کو باقی مال بانٹ دینگے پھر جب وہ لڑکا پیدا ہووے اور جتنا آدھے سے زیادہ باہر نکلے اور بعد اسکے مرجاوے تو وہ حصہ پاویگا اور اگر آدھے سے کم نکلا اور مر گیا تو حصہ نپاویگا مسئلہ اگر دو رشتہ دار ایک ہی جگہ ایک ہی وقت مین ڈوب گئے یا جلگئے تو ایک دوسرے کا وارث نہین ہان اگر یہ معلوم ہو کہ فلانا

مرا اور نواسا پیچھے مرا تو البتہ پچھلا پہلے کا وارث ہوگا مسئلہ ذو رحم اس رشتہ دار کو کہتے ہین
جو فرض والا اور عصبہ نہ ہو اور فرض والے اور عصبہ کے ہوتے ہوئے اسکو کچھ
نہ ملے ہان جو رو یا خاوند کے ہوتے ذو رحم کو حصہ ملیگا اسلیے کہ جورو یا خاوند پر رد نہین ہوتا
مسئلہ ذو رحم رشتہ دارون کو ترکہ اُسی ترتیب سے ملیگا جو ترتیب عصبون مین مذکور
ہوئی اور جو شخص مردہ سے رشتہ مین نزدیک ہوگا وہ مقدم ہے بعد اُسکے وہ جسکی اصل اہل
وراثت ہو اور اگر مختلف قرابت والے جمع ہون تو باپ کے قرابت دارون کو مان
کے رشتہ دارون سے دونا ملیگا اور اگر اصلین ایک ہی طرح کی ہون تو فروع کو بدنون
پر تقسیم کرینگے اور اگر اصلین مختلف ہون تو اُنکی گنتی کے حساب پر اور جو بطن مختلف
ہو اُسکا اعتبار ہوگا مرد ہونے پر یا عورت ہونے پر مسئلہ خدا تعالی کی طرف سے
ٹھہرے ہوے حصہ چھ ہین آدھیائی اور چوتھائی اور آٹھوان حصہ اور دو تہائیان
اور ایک تہائی اور چھٹا حصہ پھر دو سے ادھیائی اور چار سے چوتھائی اور آٹھ سے
آٹھوان حصہ اور تین سے دو تہائیان اور ایک تہائی اور چھ سے چھٹا حصہ نکلتا ہے
اور اگر ادھیائی اور دو تہائیان اور ایک تہائی اور چھٹا حصہ نکالنا ہو تو چھ سے
نکالے اور اگر چوتھائی اور دو تہائیان اور ایک تہائی اور چھٹا حصہ نکالنا ہو تو
بارہ سے نکالے اور اگر آٹھوان حصہ اور دو تہائیان اور ایک تہائی اور چھٹا حصہ
نکالنا ہو تو چوبیس سے نکالے مسئلہ اگر حقدار زیادہ اور حصے تھوڑے ہون تو
حصون کو یون زیادہ کرینگے کہ چھ کو دس تک خواہ طاق ہووے اور بارہ کو

سترہ تک یعنی تیرہ یا پندرہ یا سترہ اور چوبیس کو ستائیس کرین مسئلہ اگر ایک
فرقہ کا حصہ کم پڑا اور سہام اور عدد فرقہ کے آپسمین موافق ہین تو اُس فرقہ کا
وفق مسئلہ مین ضرب کرین اور اگر موافق نہ ہون تو اُس فرقہ کے عدد مسئلہ مین
ضرب کرین جو کل ہو وہ مخرج ہے اور کئی فرقونکا حصہ کم پڑا اور وہ فرقے آپسمین مماثل
ہین تو ایک فرقہ کو اصل مسئلہ مین ضرب کرین اور اگر وہ فرقہ متداخل ہین تو جو فرقہ
زیادہ ہو اُسکو اصل مسئلہ مین ضرب کرین اور اگر وہ فرقہ موافق ہین تو ایک فرقہ کا
وفق دوسرے فرقہ مین ضرب کرین اور اگر وہ فرقہ موافق نہ ہون تو ایک فرقہ کا دوسرے
مین اور دوسرے کو تیسرے مین اور تیسرے کو چوتھے مین ضرب کر کے کل کو اصل مسئلہ مین ضرب
کرین اور اُس اصل مسئلہ کے عول مین بھی ضرب کرین اگر مسئلہ عائلہ ہو مسئلہ اگر سہام
زیادہ ہون اور حقدار کم ہون تو حقدارون کو دیکر جو بچے وہ ذوی القربیٰ کو بقدر اُنکے
حصہ کے دین اسکو رد کہتے ہین مگر جورو یا خاوند کو نہ دین کہ یہ مَن لا یُرَدُّ علیہ ہین
اور اہل فرض مَن یُرَدُّ علیہ ہین سو اگر مَن یُرَدُّ علیہ ایک جنس ہون تو اُنکے رؤس پر
تقسیم کر دین جیسے دو بیٹیان اور دو بہنین باقی رہنے کی صورت مین اور اگر
ایک جنس نہ ہون تو اُنکے حصون کی قدر ان پر تقسیم کرین پھر اگر دو سدس جمع
ہووے تو دو سے مسئلہ کرین اور اگر تہائی اور چھٹا حصہ جمع ہووے تو تین سے اور اگر آدھی
اور چھٹا حصہ جمع ہووے تو چار سے اور اگر دو تہائیان اور چھٹا حصہ جمع ہووے یا آدھی
اور تہائی جمع ہو تو پانچ سے مسئلہ کرین اور ایک جنس کے مَن یُرَدُّ علیہ کے ساتھ

فرقہ
سہام
موافق
مسئلہ
ضرب
مخرج
مماثل
متداخل

جو

من لا یرد علیہ بھی ہوں تو اقل مخرج سے نکالکر پہلے من لا یرد علیہ کا حصہ دین پھر جو
باقی رہے وہ من یرد علیہ پر تقسیم کرین جیسے خاوند اور تین بیٹیان رہنے کی صورت مین
پھر اگر انپر وہ حصہ برابر نہ ہو اور رؤس اور سہام مین توافق ہو مثلاً خاوند اور چھ بیٹیون
کی صورت مین تو من لا یرد علیہ کے مسئلہ کے مخرج مین من لا یرد علیہ کے رؤس کے
وفق کو ضرب کرین اور اگر توافق نہ ہو تو کل رؤس کو من لا یرد علیہ کے مسئلہ کے
مخرج مین ضرب کرین مثلاً خاوند اور پانچ بیٹیون کے باقی رہنے کی صورت مین اور اگر
کئی جنس کے من یرد علیہ کے ساتھ من لا یرد بھی ہو تو جسقدر من لا یرد علیہ کے مسئلہ کے
مخرج سے باقی رہے اسکو من یرد علیہ کے مسئلہ پر تقسیم کرین جیسے ایک جورو اور دو دادیان
اور ماں کی دو بیٹیان باقی رہنے کی صورت مین پھر اگر وہ حصہ انپر برابر ہوں تو من یرد علیہ
کے سہام کو من لا یرد علیہ کے فرض کے مخرج مین ضرب کرین جیسے چار جورو اور نو بیٹیان
اور چھ دادیان رہنے کی صورت مین پھر من لا یرد علیہ کے سہم کو من لا یرد علیہ کے مسئلہ مین
ضرب کرین اور من یرد علیہ کے سہم کو من لا یرد علیہ کے فرض کے مخرج سے جو باقی رہے
اسمین ضرب کرین اور اگر کسی پر حصہ کم پڑے تو جیسے اوپر بیان ہوا ویسے اسکو ٹھیک کر لے
مسئلہ اگر مردہ کا ترکہ تقسیم ہونے سے پہلے کوئی وارث مر گیا اور اس وارث کے وارث رہے تو پہلے
مردہ کا ترکہ اول اسکے وارثون پر تقسیم کرین پھر دوسرے مردہ کا ترکہ تقسیم کرین تو دیکھین کہ پہلے مردہ کا
ترکہ اس دوسرے کو کتنا ملتا ہے یعنی کئی حصے اور اسکے مال کے کئی حصہ ہوں سو اسکی تین
صورتین ہین ایک یہ کہ پہلے مردہ کا ترکہ جو اس دوسرے مردہ کو ملا اسکے اتنے ہی

حصے ہین جتنے اسکے وارثون کو چاہیے ہین تو اب ضرب کی حاجت نہین اور دونون مسئلے پہلی تصحیح سے ٹھیک ہوگئے اور اگر پہلے مردہ کے ترکہ سے جو ملا تھا وہ اُسکے وارثونکے حصون کے برابر نہین اور دونون مین توافق ہو تو تصحیح ثانی کے وفق کو پہلی تصحیح مین ضرب کرین اور اگر دونومین تباین ہو تو کل تصحیح ثانی کو پہلی تصحیح مین ضرب کرین ضرب کے بعد جو حاصل ہووے دونون مسئلونکا مخرج ہو پھر مردہ کے وارثون کے سہام کو دوسری تصحیح مین یا اُسکے وفق مین ضرب کرین اور دوسرے مردہ کے وارثون کے سہام اُسکے حصہ مین یا اُسکے وفق مین ضرب کرین مسئلہ اگر ہر فرقہ کا حصہ تصحیح مین سے علیحدہ علیحدہ دریافت کرنا ہو تو اصل مسئلہ سے جو حصہ اُس فرقہ کو ملا ہو اُسکو اصل مسئلہ کے مضروب مین ضرب کرلے جو حاصل ہو اُس فرقہ کا حصہ ہو اور اگر ہر ہر شخص کا ہر فرقہ سے حصہ علیحدہ کرنا ہو تو اُس شخص کے سہام کو اصل مسئلہ کے مضروب مین ضرب کرلے جو حاصل ہووے اُس شخص کا حصہ ہو مسئلہ اگر وارثون یا داینون کے درمیان ترکہ تقسیم کیا چاہین تو ہر وارث کی تصحیح اول سے سہام کو کل ترکہ مین ضرب کرین پھر جو حاصل ہو اُسکو تصحیح پر بانٹ دین مسئلہ اگر کوئی وارث چیز لینے پر صلح کرے تو اُس کو ایسا جانین گویا یہ [illegible] باقی وارثون پر تقسیم کردین ✤

## خاتمۃ الطبع منجانب علماء مطبع

شکر خدا کہ تحفۃ العجم فی فقہ امام الاعظم معروف بہ ترجمہ کنز الدقائق بامداد مطبع آفاق مرجع جناب منشی نولکشور صاحب سی آئی ای - مین باہ رجب [illegible] ۱۳۱۰ھ مطابق ماہ فروری ۱۸۹۳ع بمقام لکھنؤ [illegible]

مسلک المتقین - مرغوب علماے ولایت از
مولوی آلہ یار خان -
فتاوی برہنہ - جامع ابواب فقہ از مفتی نصیر الدین
قدوری - مترجمہ مولانا ابو القاسم جدید الطبع
شرح فارسی مختصر وقایہ - از عبد الرحمن جامی
متن فارسی - از مفتی نصیر الدین کرانی محشے
مع فرہنگ -
مالا بد منہ - از قاضی ثناء اللہ مترجمہ مع وصیت نامہ
شرح مختصر وقایہ کورمیری - از مولانا جلال الدین
سمرقندی -
رسالہ تنبیہ الانسان - در حلت و حرمت حیوانات
رسالہ قاضی قطب سنکہ ایمان دار کان -

## فقہ اہل سنت عربی

ابو المکارم - شرح مختصر وقایہ از عبد اللہ بن محمد
معروف -
برجندی - شرح مختصر وقایہ از مولانا عبد العلی
برجندی معتبر شرح -
جامع الرموز - شرح مختصر وقایہ از ملا شمس محمد
قہستانی متداول -
فتح القدیر - حاشیہ شرح ہدایہ از ... حین
... از امام کمال الدین بن الہمام
نہایت مستند ... شرح مشہور معروف و آخر
تکملہ از زین الدین آفندی کامل چہار جلد ضخیم -

عینی - یعنی بنایہ شرح ہدایہ از قاضی القضاۃ
بدر الدین عینتابی معروف بعینی نہایت معتمد کامل
شرح ہشت مجلدات ضخیم -
ہدایہ - حاشیہ جدید نہایت عمدہ زوائد و فوائد
تحشی مولوی محمد حسن سنبھلی مرحوم ہر چہار جلد کامل
دو مجلدات ہیں (مجلد اول) دونوں جلدیں اولین
عبادات (مجلد دوم) دونوں جلد آخرین معاملات
در المختار شرح تنویر الابصار مختصر منقح از علامہ
علاء الدین حصکفی معروف متداول ہر چہار
مجلدات کامل -
ہدایہ مع الکفایہ - از سید جلال الدین کرلانی
نہایت مستند شرح مشہور معروف حامل المتن
اسکے مجلدات اربعہ ہیں جلد اول و دوم تا آخر نکاح
و جلد سوم و چہارم تا آخر کتاب -
فتاوی قاضیخان - از امام قاضی حسن بن
منصور قاضی خان مستند معتمد معروف متداول
دو مجلد کامل -
شرح وقایہ از امام صدر الشریعۃ متداول
درسی مع حاشیہ ہندیہ -
ذخیرۃ العقبی - حاشیہ شرح وقایہ از یوسف
جنید چلپی متداول معروف -
اشباہ والنظائر مع شرح حموی معروف متداول
ملا ... از ... تحشی جدید از مولوی

